کو اپنے تعلقات کے بموجب کسی شخص کے لئے مخصوص کر سکتے ہیں۔ دولو کو ہرگز نہیں۔ بڑے بڑے احسانات کے قرض سے دل کا دوالہ نکل جاتا ہے اور جس قدر زیادہ احسانات ہم پر کئے جاتے ہیں۔ اُن کی آیندہ ادائیگی کی اُمیدیں کم ہوتی جاتی ہیں۔ اور یہ بات اُس راہ میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے جو خلوص اور محبت کی طرف لے جاتی۔

پس اپنے تعلقات کے درست رکھنے کے لئے صرف فراخ دلی ہی نہیں بلکہ تھوڑی سی عقل کی بھی ہمیں ضرورت ہے۔ اس لئے کہ ہم ان تمام احسانات کی قیمت کا (جو ہم لوگوں پر کرتے ہیں) خیال بھی نہ کریں۔ اور اُن کو جہانتک ہو سکے نہایت ہلکا اور ادنےٰ ظاہر کریں محبت ایسی ترکیبوں سے پیدا ہو سکتی ہے نہ زبردستی۔ احسان کرنے وقت ہمیں اپنے آپ کو ایسا ظاہر کرنا چاہئیے کہ گویا ہمیں خبر بھی نہیں کہ ہم کسی پر احسان کر رہے ہیں۔ اور اس طرح دوسرے کے دل کو پوری آزادی ہونی چاہیے خواہ وہ ہماری محبت قبول کرے یا نہ کرے کیونکہ اپنے احسانات کے اظہار سے محبت کرنے کے لئے مجبور کرنا اگرچہ احسان مند کو احسانمند ہی رکھتا ہے لیکن دل میں ایک نفرت سی ضرور پیدا کرتا ہے۔

اگر صرف اظہارِ احسانمندی کا حصول ہی ہمارا مقصود ہو تو اُس کے لئے کسی بڑی ہوشیاری کی ضرورت نہیں۔ نفع رسانی مقتضی ہے اس بات کی کہ ممنون اس نفع کا اقرار کرے۔ اور ہمیں حق حاصل ہے کہ اپنے واجب کی ادائیگی پر مُصر ہوں۔

لیکن یہ نہایت ہی دُور اندیشی کی بات ہوگی کہ اگر ہم ایسے موقعہ پر اپنے حق سے دست بردار ہو کر اس کا تبادلہ اگر ممکن ہو تو محبت سے کر لیں۔ ہمیں تو احسان کے بار بار دوہرائے جانے سے خاک بھی فائدہ نہیں ہوتا مگر وہ لوگ جو اظہارِ احسانمندی کرتے ہیں اس سے بہتیرا کچھ نقصان اُٹھاتے ہیں۔ احسانمندی کے اظہار کا مطالبہ کرنا ایک ایسے قرض کو مانگنا ہے جس سے قرضخواہ کو ذرہ برابر بھی نفع نہیں مگر قرض دار اُس کو نہایت نا راضگی سے ادا کرتا ہے۔

حکیم منیوس حکمت کی تلاش میں پھرا کرتا تھا کہ رات نے ایک دفعہ اسے پہاڑ کے دامن میں آدبایا۔ بارش اور بادل کی کڑک نے اس تنہائی کو اور بھی ہیبتناک بنا دیا تھا۔ کہ پھرتے پھرتے ایک فقیر کا جھونپڑا نظر پڑا جس کی طرف وہ مڑا اور پاس پہنچکر فقیر سے اس میں رات بسر کرنے کی اجازت چاہی۔

فقیر نے ایک سخت لہجے میں کہا "اندر چلا آ آدمی تو ہرگز بھی مستحق نہیں ہیں۔ کہ اُن پر کوئی احسان کیا جائے۔ مگر ان کے ساتھ ایسا سلوک کرنا جس کے وہ مستحق ہیں اُن کی احسان فراموشی کی مثال کی تقلید کرنا ہے۔ اندر چلا آ۔ برائیوں کی مثالیں بعض دفعہ ہمیں نیکیوں میں مستحکم بنا دیتی ہیں"

کچھ کھانے پینے کے بعد جو نباتات اور چائے پر مشتمل تھا۔ منیوس اپنے تعجب کے اظہار کو نہ روک سکا کہ فقیر نے دنیا کے لوگوں سے کیوں علیحدگی اختیار کی ہے حالانکہ اُن کے افعال تو حکمت کے نہایت سچے سبق سناتے ہیں

فقیر برافروختہ ہو کر بولا "آدمی کا تو تو نام بھی نہ لے۔ میں اس کمینہ اور احسان فراموش دنیا سے علیحدہ ہی بھلا۔ یہاں جنگل میں مجھے ایسے ہمسایوں سے واسطہ ہے جو خوشامدی نہیں۔ شیر ایک فراخ دل دشمن ہے۔ اور کتا ایک باوفا دوست لیکن آدمی! کمینہ آدمی! زہر کا پیالہ دیتا ہے اور جس وقت دیتا ہے اسوقت اُسکے لبوں پر تبسم ہوتا ہے" حکیم نے دانائی سے کہا "شاید لوگوں نے تمہارے ساتھ بُرا سلوک کیا ہے"۔

فقیر نے کہا "ہاں! لوگوں پر میں نے اپنی ساری دولت لٹا دی اور صرف ایک یہ لکڑی۔ یہ پیالہ اور یہ نباتات ہے جو میرے پاس اس وقت رہ گئے ہیں"

منیوس نے کہا تو تم نے اپنی دولت کو بخشش میں صرف کیا تھا یا صرف قرض دی تھی"

فقیر بولا بیشک! میں نے لوگوں کو اپنی دولت بخش دی۔ قرض دنیا کونسی

خوبی ہے؟ حکیم نے پھر کہا۔ "تو پھر جو کچھ تم نے انہیں دیا اُس کا انہوں نے اقرار اور اظہار بھی کیا؟"

فقیر نے چلا کر کہا "ہزاروں دفعہ۔ وہ تو ہر روز میرے احسانات کے عوض میں شکر گزاری کا اظہار کرتے تھے۔ اور آیندہ احسانات کے واسطے طرح طرح کی التجائیں"۔ مینوس مسکرا کر بولا "اگر تم نے اپنی دولت کو بطور قرض نہیں دیا کہ وہ واپس کی جاتی۔ تو پھر یہ ناانصافی ہے کہ تم لوگوں پر احسان فراموشی کا الزام لگاتے ہو۔ انہوں نے تو اقرار کیا کہ وہ تمہارے ممنون احسان ہیں۔ اور یہی تم اُن سے اُمید رکھ سکتے تھے۔ اور اُنہوں نے بلاشبہ تمہارا احسان ہر ایک اکثر اپنے ہی اظہار و اقرارِ احسان مندی کے سبب حاصل کیا"۔ فقیر جواب سے متعجب ہوا۔ اور اپنے مہمان کو آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگا "میں نے مینوس کا نام سُنا ہے اور تو یقیناً وہی ہے۔ میں اگرچہ اسی برس کا بوڑھا ہوں۔ مگر عقل کے لحاظ سے ابھی بچہ ہی ہوں۔ چل مجھے دُنیا کی تعلیم گاہ میں لے چل۔ اور اس طرح تعلیم دے جیسی کہ تو اپنے سب سے جاہل اور سب سے چھوٹے شاگرد کو دیتا ہے۔

میرے عزیز بلاشبہ اس زندگی کے سفر میں دوست مل جانا بسا غنیمت ہے۔ چہ جائیکہ چند مفت خور ہمارے احسان مند ہوں۔ اور چونکہ محبت زیادہ تر دل کے متعلق ہے۔ اس لئے یہ احسان کے شکریہ کی نسبت زیادہ دیرپا ہے جب ہم پر کوئی بڑا احسان کیا جاتا ہے۔ تو ہم ایک قسم کی بے چینی سی محسوس کرتے ہیں۔ کہ جلد اُس کا شکریہ ادا کریں۔ اور جب یہ شکریہ ایک دفعہ رد کیا جاتا ہے تو پھر کبھی دوبارہ حاصل نہیں ہو سکتا اور وہ دل جو اس قدر کمینہ ہے کہ احسان کے عوض شکریہ کے فوری صلہ کو بھی روا نہ رکھے وہ بجائے اس کے کہ احسان کے یاد کرنے پر کسی قسم کی بے چینی محسوس کرے۔ اپنی اس نئی حاصل شدہ آزادی پر نازاں ہوتا ہے۔ اور ایک حد تک اس ظاہرا کمینہ پن سے خوش۔

البتہ اُن دو دوستوں کی صورت بالکل جُداگانہ ہے جن کے دل ملے ہوئے ہوں۔ عارضی جُدائی بھی دونوں کی بے تابی کا موجب ہوتی ہے اور اُس منقسم وجود کی طرح (جیساکہ کہا جاتا ہے کہ انسان بُرج جوزا کی صورت میں پیدا کیا گیا تھا۔ اُس کے دونو طرف منہ تھے۔ یعنی دو آدمیوں کو پشت کی طرف سے ملا کر کھڑا کر دیا جائے تو اس کہانی کے مطابق انسان کی اصل صورت ہو جائیگی۔ پھر انسان بیچ میں سے تقسیم کر دیا گیا۔ اور چونکہ دو آدمی ایک دوسرے کا جُز ہیں اس سے ایک دوسرے کے ملنے کے نہایت مشتاق ہوتے ہیں) اُن کی ہمدرد رُوحیں ایک دوسرے سے وصل کی خواہش کرتی ہیں۔ دونو کی خوشیاں نامکمل ہوتی ہیں۔ اُن کے سب سے خرّم اوقات میں بھی جو بے چینی سے خالی نہیں ہوتے۔ وہ نہایت ہی انوٹے بہانے ڈھونڈتے ہیں کہ اُس رکاوٹ کو جو اُنکے وصل میں حائل ہو دُور کریں۔ نہایت ہی خفیف سا اقرار تقصیر اور ایک نہایت ہی ادنیٰ واقعہ دونوں کے وصل کا باعث ہو جاتا ہے۔

ایک دفعہ ایک نفیری باز اور اُس کی بیوی میں جو عام لوگوں کی طرح مشقت کی زندگی بسر کرتے تھے۔ اور جن میں کبھی کبھی شکر رنجیاں بھی ہو جاتی تھیں۔ کسیدن ایک بات پر شکر رنجی ہو گئی۔ اور اُس کو دونو نے جوش کے ساتھ قائم رکھا۔ بیوی کو یقین تھا کہ وہ حق پر ہے اور خاوند نے مصمم ارادہ کر لیا تھا کہ جو میں چاہوں۔ وہ ہی ہو۔ جھگڑا طویل ہوتا گیا۔ اور دونو کا غصہ اس درجے کو پہنچا۔ کہ دونو نے قسمیں کھالیں کہ آیندہ کبھی وہ رات کو اکٹھے نہیں سوئیں گے۔ یہ قسم تیزیٔ مزاج کا نتیجہ تھی۔ کیونکہ وہ اب بھی دلوں میں ایک دوسرے کے دوست تھے۔ پھر اُن کے گھر میں مثل اور غریب آدمیوں کے کُل ایک ہی پلنگ تھا۔ تاہم اُنھوں نے اس قسم کے پورا کرنے کا ارادہ کر لیا تھا۔ رات کے وقت وہ اپنے درمیان میں ایک نفیری کا غلاف رکھ لیا کرتے تھے۔ تاکہ ایک دوسرے سے جُدا رہیں۔ اسی طرح اُنھوں نے تین ہفتے گذارے۔

اس اثنا میں دونو دل ہی دل میں اپنی اس قسم کھانے کا افسوس کرتے تھے۔ اُن کا غصہ فرو ہو چکا تھا۔ اور اُن کی محبت عَود کرنے لگی تھی۔ دونو چاہتے تھے کہ اس تفیری کے غلاف کو بیچ میں سے نکال پھینکیں لیکن کسی میں اتنی جرأت نہ تھی۔ ایک دن جب رات کو وہ دونو جاگ رہے تھے اور تفیری کا غلاف اُن کے درمیان میں تھا۔ اتفاق سے خاوند کو چھینک آئی۔ بیوی نے حسبِ معمول کہا یَرْحَمُكَ اللّٰہ۔ خاوند نے کہا "اے بیوی کیا تو اپنے دل سے یہ کہتی ہے" بیوی نے جواب دیا " ہاں میرے پیارے نکالس۔ بے شک میں تہ دل سے یہ کہتی ہوں " میاں نے کہا " تو پھر اچھا ہم اس غلاف کو بیچ میں سے کیوں نہ نکال ڈالیں"؟

لطیف احمد

# اُپنشد

## ہندو فلسفہ اور تصوّف کا مجموعہ

اُپنشدوں کی عبارت نہایت دقیق ہے۔ اور اُن پر بے انتہا شرحیں سنسکرت زبان میں لکھی گئی ہیں۔ اور ان میں سے بعض کے ترجمے یورپ کی مختلف زبانوں میں ہو چکے ہیں۔ اس میں شک نہیں۔ کہ یورپین دماغ کے لئے ان کی اصلی تہ کو پہنچنا نہایت دشوار ہے۔ اور اس وجہ سے یورپی ترجمے اکثر ناقص ہیں۔ لیکن ان ترجموں سے اس قدر فائدہ البتہ ہوتا ہے۔ کہ یورپین علما کا طرزِ خیال اور مشرقی مسائل پر نظر ڈالنے اور نتائج نکالنے کا طریقہ معلوم ہو جاتا ہے۔ جہاں تک ہمیں معلوم ہے اس وقت تک اردو میں کوئی ترجمہ اپنشد کا شائع نہیں ہوا ہے۔ گو اس کی سخت ضرورت ہے ہم اپنے ترجمے میں اوّل شنکر اچاریا کی شرح اور انند گیری کے حاشیے کو جو اس نے اس شرح پر لکھا ہے ملحوظ رکھیں گے اور اس کے سوا جو کچھ یورپ کے مصنفین نے اپنشدوں کی نسبت خیالات ظاہر کئے ہیں اور جو کچھ توجیہیں اُنہوں نے مختلف مقامات کی کی ہیں اُن سے بھی کام لیں گے۔

دس اُپنشدوں کے مجموعہ میں جو بمبئی اور کلکتے میں چھپا ہے۔ سب سے پہلا اُپنشد ایشو پنشد ہے اور اسی کے ترجمے سے ہم ابتدا کرتے ہیں۔ یہ اپنشد شکل یجر وید سے متعلق ہے۔ اور شت[۱] پتھ برہمنہ کے آخر میں واقع ہوا ہے۔ اور نظم میں ہے۔ جدید تحقیقات سے یہ ثابت ہوا ہے کہ جن اُپنشدوں کی عبارت نثر

[۱] شت پتھ کے لفظی معنے صد باب ہیں ۱۲

ہے وہ بمقابل نظم اپنشدوں کے زیادہ قدیم ہیں۔

ایشو پنشد ایک لحاظ سے خاص دلچسپی رکھتا ہے۔کیونکہ یہ ایسے وید سے متعلق ہے جس میں نرے اعمال بھرے ہوئے ہیں۔ اور نجات کا دارومدار انہی اعمال کے درست طور پر انجام دینے میں قرار دیا گیا ہے۔ برخلاف اُسکے اُپنشد اور ویدانت کی تعلیم یہ ہے۔کہ نجات کا دارومدار محض ودیا یعنے اصلی علم پر ہے جس وقت انسان دنیا کے ظاہری محسوسات سے پار ہو کر ان محسوسات کی جو جڑ ہے اُس تک پہنچ جاتا ہے۔تب اُسکو مکتی ملتی ہے۔پس گویا اس اُپنشد کی تعلیم میں اور اُس خاص وید کی تعلیم میں جس کا ضمیمہ یہ ہے۔ایک قسم کا بتائن واقع ہوا ہے +

# ایشوپنشد

۱۔تمام دنیا یعنے جو کچھ اس زمین پر ہے اور اُس کے ساتھ حرکت کرتا ہے صرف ایشیا(خدائے مطلق) کا ظہور ہے۔ وہ اُن سب پر حاوی ہے اور سب کو ڈھانکے ہوئے ہے۔پس اس دنیا کو چھوڑ کر اصل حقیقت کو پا اور سچا تمتع حاصل کر۔اے شخص! کسی کی دولت پر نظر نہ ڈال +

۲۔اگر کوئی سو برس تک جینے کی تمنا رکھے۔تو اس کو چاہیئے کہ کرما کیرم (اعمال) اور عبادت کرتا جائے۔یہی راستہ ہے۔کوئی دوسرا راستہ نہیں جس سے انسان کو بُرے کام نہ چمٹ جائیں۔

یہ اشارہ ان لوگوں کی طرف ہے۔جو دنیا کو ترک کر کے اور صرف آتمن پر دھیان دے کر نجات حاصل کرنا نہیں چاہتے۔بلکہ دنیا میں رہنا چاہتے ہیں پس ان کے لئے یہی راستہ بنایا گیا ہے۔کہ نیک کام کریں اور برسوں دنیا میں جئیں۔اس قسم کے اعمال اُن کو بار بار جنم لینے اور سنسار کے چکر سے بچائیں گے۔

۳۔جو شخص آتمن کو مارتے ہیں۔یعنی آتمن کے علم پر جہالت کا پردہ ڈالتے

ہیں۔ وہ اس جنم سے نکلنے کے بعد ایسے جنموں میں جا پہنچیں گے۔ جو اُسروں کے جنم ہیں۔ اور جو گہری تاریکی میں ڈوبے ہوئے ہیں۔

۴۔ وہ اتمن ایک ہے۔ لاثانی اور مستقیم بلاحرکت ہے اور اس کے ساتھ ہی انسان کے ذہن سے بھی زیادہ تیز ہے۔ انسان کے حواس سکو پا نہیں سکتے وہ اُن سے آگے آگے جاتا ہے۔ باوجود ایک مقام پر مستقیم ہونے کے وہ ان سے زیادہ تیز ہے جو اُس کے پیچھے دوڑ رہے ہیں۔ اسی کی بدولت ہوائے لطیف تمام عالم کی روح اور تمام جانداروں کے افعال و حرکات کو قائم رکھے ہوئے ہے۔

اِس فقرے میں اتمن کی حالت بیان کی گئی ہے۔ اِس کے مستقیم ہونے سے مراد یہ ہے کہ اس میں کسی قسم کا کوئی تغیر واقع نہیں ہوتا۔ اور اِس کی تیزی سے مراد یہ ہے کہ جس قدر دُور تک انسان اپنے خیال اور ذہن کو جولانی دے۔ اُس کا منتہا اتمن ہے۔ گویا اتمن اس کے خیال سے بھی پہلے وہاں جاکر موجود ہو گیا۔

۵۔ وہ حرکت میں آتا ہے۔ اور بے حرکت۔ وہ دُور ہے۔ اور پھر نزدیک ہے وہ اس تمام عالم کے اندر ہے اور پھر تمام عالم سے باہر ہے۔

۶۔ جو کوئی تمام عالم کو اپنے ہی اتمن میں پاتا ہے۔ اور اپنے اتمن کو تمام عالم میں پاتا ہے۔ اُس کو کوئی امر نفرت انگیز نہیں معلوم ہوتا۔

چونکہ ایسا شخص اصل حقیقت کو پا گیا ہے۔ تو ظاہر ہے کہ اُسے کسی ایسی چیز کا سامنا نہیں ہوتا۔ جو نفرت دلائے۔

۷۔ جب کہ عارف کی نظروں میں تمام عالم خود اس کی اتمن میں سما جاتا ہے۔ پھر اُسے کسی امر کی پریشانی اور کسی امر کا رنج نہیں ہوتا۔ وہ تو وحدت وجود کو پا گیا ہے۔

۸۔ یہ اتمن نورانی ہے اور بے جسم جس سے بری۔ خالص اور پاک بصیر اور علیم۔ جبّار اور قوی۔ ہر چیز پر محیط ہے۔ اور ہر ایک کو اُس نے اپنا اپنا فرض

دوام کے لئے تقسیم کر دیا ہے -

۹- جو اوِدّیا (مراد کریا کرم) کو مانتے ہیں - وہ گہری تاریکی میں ہیں - لیکن وہ جو وِدّیا (مراد دیوتاؤں) کی پرستش کرتے ہیں وہ اس سے بھی زیادہ تاریکی میں ہیں (یہ شنکر اچاریہ کی شرح کے مطابق ترجمہ ہے - لیکن اس کی نسبت آخر میں بحث کی گئی ہے)

۱۰- کہا جاتا ہے کہ وِدّیا کا پھل اور ہے اور اوِدّیا کا پھل کچھ اور - یہ ہم برابر اُن منیوں سے سنتے آئے ہیں جنہوں نے ہمیں وِدّیا اور اوِدّیا کی تعلیم دی -

۱۱- جو وِدّیا اور اوِدّیا دونو کو جانتا ہے وہ اوِدّیا کے ذریعے سے موت سے بچتا ہے اور وِدّیا کے ذریعے سے حیات جاودانی پاتا ہے -

۱۲- جو لوگ اُس چیز کی پرستش کرتے ہیں - جو سبب اوّل نہیں ہے - گہری تاریکی میں پڑ جاتے ہیں - اور جو بلا واسطہ سبب اوّل کے پیچھے جاتے ہیں وہ اس سے بھی زیادہ تاریکی میں پڑ جاتے ہیں -

۱۳- کہتے ہیں کہ سبب اوّل کے علم سے ایک بات حاصل ہوتی ہے اور اس چیز کے علم سے جو صرف درمیانی سبب ہے کچھ اور ہی حاصل ہوتا ہے - یہی ہم منیوں سے سنتے آئے ہیں جنہوں نے ہمیں تعلیم دی ہے -

۱۴- جو کوئی سبب اول کو جانتا ہے اور اس کے ساتھ ہی فنا سے بھی واقف ہے - وہ فنا کے ذریعے سے موت پر فتحیاب ہوتا ہے اور سبب اوّل کو جاننے کی وجہ سے حیات جاودانی پاتا ہے -

۱۵- حقیقت کا چہرہ سونے کے ڈھکنے سے چھپا ہوا ہے - او آفتاب! کھول دے تو ڈھکنا - تاکہ مجھ سا جو یائے حقیقت اُس چہرے کو دیکھ لے -

۱۶- او آفتاب انہا آکاش میں پھرنے والا - سب کا سنبھالنے والا - او سویا پرجاپتی کا فرزند - اپنی کرنوں کو الگ کر اور سمیٹ لے میں تیرے نور کو تیری شاندار صورت کو دیکھتا ہوں - میں ہوں پرش جو تیرے اندر ہوں -

۱۷۔ اے میری رُوح تو جا کر ہوائے جاودانی میں مل جا اور اے جسم تو جل کر خاک ہو جا۔

اُدّم۔ اے نفس امّارہ یاد رکھ یاد رکھ میرے اعمال کو۔ او نفس یاد رکھ یاد رکھ میرے اعمال کو۔

یہ الفاظ گویا ایسے شخص کی زبان سے ہیں جو نزع کی حالت میں ہے۔

۱۸۔ او اگنی! ہمیں نیک راستے سے اپنے اعمال کے پھلوں سے متمتع کر۔ کیونکہ تو ہمارے کل اعمال جانتا ہے۔ گناہ اور بدی کی کجی کو ہم سے دُور کرنا ہے تجھے بار بار سجدہ کرتے ہیں۔

تمام اپنشدوں میں یہ اُپنشد نہایت مشکل ہے۔ اور اس کی وجہ یہ ہے کہ اپنشد اور ویدانت کی اصلی تعلیم میں نجات کا دار و مدار صرف اتمن یعنی وحدت وجود کے علم حاصل کرنے پر رکھا گیا ہے۔ حالانکہ اس اپنشد میں اعمال اور کریا کرم بھی ایک درجہ تک نجات کا ذریعہ مانے گئے ہیں۔ اسی لئے شنکر آچاریہ کو اس کی شرح کرنے میں بعض جگہ دقت پیش آئی ہے۔ لیکن اس کی دو شرحیں اور بھی ہیں ایک تو مہید ہر کی اور دوسری اودٹ کی اور ان شرحوں میں مشکل مقامات کو زیادہ وضاحت سے بیان کیا گیا ہے۔ لب لباب اس کی تعلیم کا یہ ہے۔ کہ اگر انسان اعمال نیک کرے۔ لیکن اس نیت سے نہیں۔ کہ اُن کا پھل پائے گا۔ بلکہ محض اس نیت سے کہ ایسے اعمال کے ذریعے سے اس کو وحدت وجود تک پہنچنے میں مدد ملے گی۔ تب اس قسم کے اعمال اس کے کام آئیں گے۔ اور ایسے کام کرتا ہوا وہ سو برس بھی جئے تو اس کے یہ اعمال ہمثل مشمول اعمال کے اس کو چمٹ نہیں جائیں گے۔ اور اُسے زندگانی کے چکّر لینے

---

ف۱ اوم۔ ایک نہایت مقدس لفظ ہے جو ہر ایک مقدس کتاب کو شروع کرتے وقت ایک خاص لحن سے ادا کیا جاتا ہے۔

ف۲ اگنی کے اصلی معنی آگ ہیں اور رِگ وید میں ایک بہت بڑا دیوتا اور رہنر رسم کی قربانی کی مقبولیت کا ذریعہ ہے۔

سنسار میں نہیں رکھینگے ۔ بلکہ وحدت وجود تک پہنچنے کے لئے اِس قسم کے اعمال کی وساطت کی ضرورت ہے ۔ کیونکہ وحدت وجود کا درجہ حاصل کرنے کیلئے نیچے کے طبقات سے گذرنا لازمی ہے ۔ اور بلا وساطت اِن طبقات کے وہ درجہ حاصل نہیں ہوسکتا ۔ اِسی وجہ سے برہمن کی عمر کا پہلا حصہ تحصیل علم میں صرف ہونا چاہیئے اور دوسرا درجہ کاروبار زندگانی اور کریا کرم کے کرنے میں اور تیسرا درجہ سنیاس ہے ۔ جس میں وہ تمام قیود سے چھوٹ جاتا ۔ اور اُسے وحدت وجود کا علم ہوجاتا ہے ۔ جو شخص ان درمیانی مدارج کو چھوڑ کر ایک مرتبہ سنیاس تک پہنچا چاہے وہ گنہگار خیال کیا جاتا ہے ۔ اور اسی وجہ سے نویں فقرے میں اور بارہویں فقرے میں کہا گیا ہے ۔ کہ جو لوگ اصل کی طرف جانا چاہیں یعنے بلا وساطت ایسے اعمال کے جن کا ذکر اوپر کیا گیا ۔ وہ ان سے بھی زیادہ تاریکی میں ہیں ۔ جو صرف اعمال پر بھروسہ رکھتے ہیں اگرچہ شنکرا چاریہ نے مشکل سے بچنے کے لئے نویں فقرے میں (اَوِدیا) سے مراد وہ اعمال لئے ہیں جو پھل کی غرض سے کئے جائیں ۔ اور (وِدّیا) سے مراد صرف دیوتاؤں کا علم لیا ہے لیکن شنا سنز کے رو سے اس قسم کی (ودّیا) پتری لوگ یعنے عالمِ ارواح میں پہنچاتی ہے اور اِس قسم کی (ودّیا) دیولوک یعنے اندر وغیرہ دیوتاؤں کے عالم میں پہنچاتی ہے اور وہاں پہنچنے کے بعد بھی ممکن ہے کہ بندہ وحدت وجود اور نجات کا درجہ نہ حاصل کرکے پھر سنسار کے چکر میں پڑ جائے ۔ غرض عارف جویا کو چاہیے کہ سیڑھی کے سب زینے طے کرتا ہوا وحدت وجود اور نجات مطلق کے درجے تک پہنچے ۔

اگرچہ ویدانت سوتر میں مانا گیا ہے کہ بلا نیک اور بے غرض اعمال کی سیڑھی طے کئے ہوئے بھی مکتی حاصل ہوسکتی ہے لیکن ایسے اعمال کے ذریعے کو مستحسن ہی بتایا گیا ہے ۔ بدھ مذہب نے البتہ عمل کی قید بالکل اُٹھا دی ۔ لیکن اس اپنشد کی تعلیم یہی ہے کہ عارف نیک اور بے غرض اعمال کے

ذریعے آپ کو تیار کرے اور بتدریج اپنے تئیں وحدتِ وجود کے درجے تک پہنچائے لیکن صرف اعمال باعث نجات نہیں ہو سکتے۔ اگر یہ نکتہ ملحوظ رہے تو اس اُپنشد میں کوئی مشکل امر باقی نہیں رہتا۔

سید علی بلگرامی (از کیمرج)

# مطالعۂ الفاظ

ذیل میں ہم ایک تہذیبی مضمون مطالعۂ الفاظ پر درج کرتے ہیں۔ اس کے لکھنے والے ہمارے مکرم دوست مولوی احمد دین صاحب بی۔ اے۔ وکیل مصنف "اورنگ زیب" ہیں۔ مولوی احمد دین صاحب اپنے زمانۂ تعلیم میں نامور طلبا میں رہے ہیں۔ اور فراغت تحصیل کے بعد لاہور کے نامی وکلاء میں ہیں۔ اس سلسلۂ مضامین کی تکمیل پر یقیناً سب ناظرین کی رائے ہوگی کہ یہ اردو میں ایک مفید اور نئی چیز ہے (ایڈیٹر)

علم و دانش کے بے بہا خزانے جو انسان کے دل و دماغ نے بہم پہنچائے ہیں ہم اچھی کتابوں میں کثرت سے بحفاظتِ تامہ جمع پائیں گے۔ اور یہ دولت بالعموم اسی سبیل سے بنی آدم میں نسلاً بعد نسلاً متداول ہوتی نظر آئے گی لیکن اس وقت کتابوں یا مسلسل تقریروں سے ہمیں بحث کرنا مقصود نہیں بلکہ ہمیں یہ جتانا منظور ہے کہ صرف الفاظ میں ہی بلا لحاظ کسی فقرہ بندی یا عبارت کے اخلاقی اور تاریخی حقائق۔ اور انسانی جذبات اور ولولوں کے بیشمار گنجینے بھرے پڑے ہیں۔ اور ان سے بیش قیمت نصیحتیں حاصل ہو سکتی ہیں۔ بشرطیکہ ہم اُن کی طرف تھوڑی سی توجہ کریں۔ اس مضمون میں ہم اس بات کے ثابت کرنے کی کوشش کرینگے کہ الفاظ جو ہم دن رات استعمال کرتے ہیں۔ پڑھتے یا سُنتے ہیں۔ خواہ وہ عالم روحانی کے متعلق ہوں۔ خواہ عالمِ جسمانی کے۔ یا معمولی الفاظ ہوں جو برزبان و بازار میں رائج ہیں اور روزمرہ کی بول چال میں ہمارے سامنے آتے ہیں۔ ایسے ایسے قیمتی ہیرے ولعل کی کانیں ہیں جو دم بھر کے تجسس سے ہی ہمیں مالا مال کر دیں۔ الفاظ پر غور کرنا یا یوں کہو کہ مطالعۂ

الفاظ (کیونکہ اکثر اوقات الفاظ بجائے خود ایک کتاب کا مضمون لئے ہوتے ہیں) فی الحقیقت ہمیں بدرجۂ اعلیٰ فائدہ پہنچائے گا۔

اکثر اوقات بیان کیا جاتا ہے کہ کسی چیز کی ناواقفیت ہماری نظروں میں اس کی قدر و منزلت کو بڑھا دیتی ہے۔ اس سے زیادہ غلط بات انسان کے مُنہ سے کم نکلی ہوگی۔ کیونکہ اس کے معنے یہ ہونگے کہ کسی چیز کی قدر و منزلت کرنے کا خاصہ جو انسان میں ہے اس کی جڑ صرف فریب دھوکا ہے اور کسی چیز کی ماہیت سے واقفیت حاصل کرنا اس کی قدر و منزلت کا خاتمہ ہے۔ مانا کہ کبھی یوں بھی ہوتا ہے کہ ہم اپنی واقفیت کے سبب کسی چیز کو سراہنے لگتے ہیں اور بعد میں زیادہ واقفیت پر وہ شے معمولی سی نظر آتی ہے۔ لیکن اس سے انکار نہیں ہوسکتا۔ کہ ہزارہا دفعہ ناواقفیت کی بدولت قابل قدر چیزوں کی ہم قدر نہیں کرتے "علم شے بہ از جہل شے" ایک مشہور قول ہے اور اس کی صداقت میں کسی ایک موقعہ پر بھی کسی وقت میں فرق نہیں آیا اور نہ آسکتا ہے۔ خواہ ہم عجائبات قدرت کو دیکھیں اور خواہ عجائبات صنعتِ انسان پر نگاہ ڈالیں علم زبان میں بھی اس کی صداقت کسی صورت سے کم نہیں۔ بسا اوقات یہاں ہم ذہنی اور اخلاقی عجائبات کے درمیان بے توجہی کی نظر اور لاپرواہی کے خیال سے اِدھر اُدھر چلتے پھرتے ہیں۔ جیسے کوئی مسافر مشہور میدان کارزار یا قدیم نامی شہروں میں سے بغیر طبیعت میں کچھ جوش پیدا ہونے کے گذر رہا ہو۔ اس لئے کہ اس کو ان بڑے بڑے کارناموں کی کچھ خبر نہیں۔ جو وہاں کے آسمان نے دیکھے ہیں اور وہ ان دلوں سے ناواقف محض ہے۔ جو اپنے اپنے ولولے خوش اسلوبی سے نکال کر زمین میں مل کر خاک ہوگئے ہیں۔ ہم بھی اسی مسافر کی طرح واقفیت نہ ہونے کی وجہ سے ایک اعلےٰ درجہ کے مفید جذبۂ دل کے پیدا ہونے کی خوشی سے محروم رہتے ہیں۔ اور اس سے بڑھ کر یہ کہ ان طرح طرح کی نصیحتوں سے بھی فائدہ نہیں اُٹھا سکتے

جو ہر وقت ہماری راہ میں (اگر ہم صرف اپنے ہاتھ پھیلانا اور انہیں اپنے تصرف میں لانا جانتے ہوں) بکھری پڑی ہوئی ہیں ۔ یہ دولت سب سے زیادہ ہمارے روزمرّہ کے الفاظ میں ملتی ہے ۔ تھوڑی سی واقفیت حاصل ہونے پر ہی ہم یک لخت پکار اُٹھیں گے کہ معمولی الفاظ میں بھی جو غریب سے غریب اور جاہل سے جاہل لوگوں کی زبان سے نکلتے ہیں ۔ کیسے کیسے جواہرات لپٹے ہوتے ہیں ۔ اور کیسے ہی خوبصورت پھول ہمارے قدموں میں پڑے ہوئے ہیں ۔ جن کی اصلی لطافت اور پنکھڑیوں کی نزاکت ہر وقت پاؤں میں روندے جانے سے ناپید ہو رہی ہے ۔

الفاظ کے استعمال ۔ ان کی اصل ۔ اور اُن کی باہمی تمیز پر غور کرنے سے زیادہ مفید اور دلچسپ کسی اور چیز کا مطالعہ نہیں ۔ اور آج ہم اسی مضمون کی بحث کی ابتدا کرتے ہیں بعض لوگوں کا شاید خیال ہو کہ اصل الفاظ نکالنے ان کے استعمالات کے مختلف پہلوؤں پر نظر ڈالنے اور انہیں ایک دوسرے سے تمیز کرنے میں از حد محنت اور تکلیف اُٹھانی پڑتی ہے لیکن انہیں یاد رکھنا چاہئے کہ محنت و تکلیف کی کلفت اگر کچھ ہو بھی تو لطف و مسرت سے جو اس کام میں حاصل ہوتے ہیں بدل جاتی ہے ۔ اور شوق جو قدم قدم پر بڑھتا چلا جاتا ہے ہمارے لطف کو دوبالا کر دیتا ہے ۔

کوئی زبان بھی ایسی نہیں جو ان خوبیوں سے معرّا ہو اور جس کے ہر ایک فقرے میں بیش بہا الفاظ کے موتیوں کی لڑیاں نہ پروئی ہوئی ہوں ہندوستان کی مروجہ زبان اُردو کو ہی لیجئے ۔ گو اسے بہت پُرانی زبان ہونے کا دعویٰ نہیں مگر تھوڑی سی عمر میں اس نے وہ قبولیت حاصل کی ہے کہ بایدوشاید اور دوسری زبانوں کے الفاظ اور محاورات کو ایک خاص حد تک جذب کرنے میں وہ مناسبت دکھائی ہے جو بہت کم زبانوں میں پائی جاتی ہے ۔ انگریزی کی طرح یہ بہت سی السنہ سے مرکب ہے ۔ مگر اس میں ایران کی میٹھی اور پیاری زبان

کا حصہ بہت زیادہ ہے۔ اِس میں شک نہیں کہ اُردو کی بنا تو ہندوستان کی ایک قدیم اور سیدھی سادی بولی پر ہے۔ اور اب بھی جو کوئی اُس بولی کو تقریر و تحریر میں خوبی کے ساتھ نباہ سکے ہنر ور گنا جاتا ہے مگر فارسی کی آمیزش نے اِس زبان میں وہ آبداریاں پیدا کی ہیں۔ جن کے بغیر اِس تیغ ہندیکے سارے جوہر کبھی نہ کھُلتے۔ اس لیئے ہم اس مطالعہ میں پہلے فارسی الاصل الفاظ کو لینگے کیونکہ ایسے الفاظ جو دوسری زبانوں سے آکر زبان میں مِل جل گئے ہوں بسا اوقات دلچسپ تواریخ رکھتے ہیں۔ ہاں اتنا ضرور ہے کہ ہمیں انکی اصلیت اور ابتدائی معنوں کے دریافت کرنے کی تکلیف گوارا کرنی ہوگی۔ مگر اسی تحقیقات میں کئی الفاظ ایسے بھی ملیں گے جن کی تاریخ سے ایسی قابلِ قدر واقفیت ہمیں حاصل ہوگی جو ایک جنگ کی تاریخ سے بھی نہیں ہو سکتی۔

نئی دُنیا کے ایک مشہور مصنف نے زبان کو نظم متحجر کے نام سے موسوم کیا ہے۔ اور اس نام سے اس کا منشا یہ معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح حیوانات و نباتات متحجر میں خوش وضع حیوانات یا نازک پودے جو شاید ہزار سال گذرے ہیں کہ زندہ اور تروتازہ تھے ہمیشہ کے لئے عالم جمادات سے تعلق پیدا کرکے ہلاکت و فنا سے بچ رہے ہیں۔ اسی طرح الفاظ میں بھی نازک خیالات اور دلفریب صورتیں سلف کے جذبات و تصوّرات۔ گذشتگان کی اُمیدیں اور حسرتیں (گذشتگان جن کو قبروں میں سوتے ہوئے صدیاں گذر گئیں اور جن کا نام تک فراموشی نے ملیا میٹ کر دیا ہے) زندہ اور قائم ہیں اور معدومیت کی دست برد سے ابد الآباد کے لئے ایمن ہو گئے ہیں۔ یہ نام مناسب اور دلکش ہے۔ اور اگر اس میں کوئی نقص ہو سکتا ہے۔ تو نقص تفریط ہے۔ زبان نظم متحجر ہو سکتی ہے اور فی الحقیقت ہے۔ لیکن اِنہی معنوں میں اور اسی زور سے ہم اِس کی نسبت یہ بھی کہہ سکتے ہیں کہ زبان اخلاق متحجر یا تاریخ متحجر ہے تاریخی واقعات اور اخلاقی خیالات بھی اسی کثرت اور اسی سہولیت سے صورت و جسم

لفظی قبول کر لیتے ہیں جو جذبات وخیالات انسانی کو حاصل ہے۔ بلکہ یہاں تک بھی ہوتا ہے۔ کہ اگر کسی موقع پر انسان کی اخلاقی طبیعت میں کوئی سقم واقع ہو جائے تو الفاظ ہمیشہ کے لیئے اس سقم کی زندہ شہادت قائم کر دیتے ہیں۔ ان سب امور پر ہم بالتفصیل بحث کرینگے لیکن فی الحال ہم ایک دو مثالیں بیان کرنا چاہتے ہیں۔ تاکہ ہمارا مطلب واضح ہو جائے۔

زبان جیساکہ اوپر بیان ہو چکا ہے نظم متحجر ہے۔ یا یوں کہو کہ اگر ہمیں کسی قوم کی نظم سے پوری واقفیت حاصل کرنی منظور ہو تو ہمیں صرف اُس کے اشعار یا نظم کی رنگینی میں رنگی ہوئی روایات کو ہی نہیں دیکھنا چاہیئے بلکہ ہمیں کئی ایک الفاظ بھی ملیں گے جو فرداً فرداً نازک خیالی کے پرورش یافتہ۔ اور دلفریب نقش ونگار سے آراستہ ہیں۔ بلکہ یہ کہنا بیجا نہ ہوگا کہ ان میں نظم کا عطر کھینچ کر بھر دیا گیا ہے کسی لفظ کو لو اور اُسے ذرا نظر غور سے دیکھو تو فوراً معلوم ہو جائے گا۔ کہ لفظ مذکور میں عالمِ ذہنی اور عالمِ اجسام کی کسی بڑی مشابہت و مناسبت باہمی کا نقشہ کھچا ہوا ہے۔ عالم آخر الذکر کی رنگ آمیزی کی مدد سے اول الذکر کی تصویریں صاف وروشن اور قیام دوام کی صورت میں نظر آتی ہیں۔ ممکن ہے کہ اب تصویریں بے حیثیت اور معمولی سی دکھائی دینے لگی ہوں۔ اور شاید انہی الفاظ کی بدولت جو ہر ایک آدمی کے اثاثہ میں داخل ہو گئے ہیں ایسی معلوم ہو رہی ہوں لیکن جس شخص نے پہلے اس مشابہت کو تاڑا اور اُس کے اظہار کے لیئے ایک نیا لفظ ایجاد کیا تھا۔ یا کسی پرانے لفظ کو جو پہلے اپنے لغوی معنوں میں ہی استعمال ہوتا تھا اصطلاحی اور استعاری معنے دیئے وہ بزرگ ہر طرح سخن آفرین کے لقب کا مستحق ہے۔ اور اُس کی نازک خیالی و سخنوری بے شک اس قابل ہے کہ اسے سحر بیانوں کے زُمرہ میں شمار کیا جاوے۔

مثلاً جس بندۂ خدا نے کسی کے برباد ہو جانے کا خیال اوّل ہی اوّل

ظاہر کیا تھا۔ ضرور ہے کہ اُس نے کتنی دفعہ آندھی اور ہوا کو خس و خاشاک اُڑاتے دیکھا ہوگا۔ اُس نے یہ بھی دیکھا ہوگا۔ کہ یہ خس و خاشاک تنکا تنکا ایک دوسرے سے جُدا کوئی کہیں اور کوئی کہیں اپنے اصلی مقام سے کوسوں دُور طوفان باد کے جھونکوں سے اُڑتے پھرتے ہیں۔ اور پھر اُن کی جمعیت کا حاصل ہونا ناممکن ہو جاتا ہے۔ اُن کو قرار مشکل۔ اور اُن کا نام و نشان مفقود ہو جاتا ہے خس و خاشاک اِس بیچارگی اور آوارگی کو اُس نے ایک مصیبت زدہ انسان کی حالت سے مقابلہ کیا۔ اور کچھ فرق نہ پایا۔ اِس کی نازک خیال طبیعت نے فوراً اُس نامراد و کمبخت انسان کی حالت بیچارگی کو بھی بربادی کے لفظ سے تعبیر کیا ہے۔

بخت کے متعلق بھی بیدار و خوابیدہ کے الفاظ پہلے استعمال کرنے والے کے ذہن نے جاگتے اور سوتے انسان و حیوانات کی حالتوں پر غور کر کے یہ الفاظ بخت پر چسپاں کئے ہیں۔ جاگتے کی ہشیاری۔ جلب منفعت و دفع مضرت میں چابکدستی۔ اپنی حفاظت۔ اپنی زندگی کے سامان مہیا کرنے کی فکر اور طاقت۔ سوتے کی بیکسی۔ کس مپرسی۔ بیچارگی۔ اور ہو بہو موت کی سی صورت۔ ایک شاعرانہ مذاق کے لئے کافی و وافی مثالیں خوش طالعی اور شومیٔ بخت کی ہیں۔

احمد دین

# دوست کا خط

تو پیارے دوست کا پیارا خط ہے! تجھ میں وہ کونسی برقی شئے بھری ہے جو میرے دل کو دھڑکاتی ہے۔ تجھے کھولتے وقت ہاتھ کیوں کانپنے لگتے ہیں آخر تجھ میں اور کاغذوں سے کیا برتری ہے؟ تو بھی کاغذ کا ٹکڑا، وہ بھی کاغذ کے ٹکڑے، بلکہ وہ تجھ سے زیادہ بڑے ہیں۔ ہاں، باعثِ تفاخر و تفوق یہی ہے، کہ دوست نے تجھے لکھا۔ لبِ پان خوردہ سے، اُف لبِ پان خوردہ سے لفافہ بند کیا؟ بیشک بیشک یہ بہت بڑا تفوق ہے۔ اچھا، میں تیرا امتحان لیتا ہوں، تجھے نمبر دیتا ہوں سو میں دیکھوں تجھے کتنے نمبر ملتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ان کے ہاتھوں سے چھوئے جانے کے | ۴۰ |
| اس بات کے کہ دستہ کاغذ میں سے تجھے ہی منتخب کیا | ۵۰ |
| اُن لبوں نے لفافہ بند کیا | ۷۰ / ۱۶۰ |

ہیں! تو نے سو سے زیادہ نمبر پائے نہیں نہیں یہ امتحان ٹھیک نہیں ہوا، دوسرے طریقہ سے شمار ہونا چاہیئے۔

| | |
|---|---|
| اس بات کے کہ تجھے میرے لئے منتخب کیا اور کسی دوسرے کے لئے نہیں منتخب کیا | ۶۰ |
| اس بات کے کہ اُن کے قلم کی تحریر تجھ پر ہے | ۴۰ |
| اس بات کے کہ اُن کے چہرے کا عکس تجھ پر پڑا، کیونکہ وہ فرماتے ہیں کہ یہ خط رات کو لکھا ہے۔ | ۵۰۰ / ۶ |

کیا پھر سو سے زیادہ ہو گئے، یہ ٹھیک نہیں۔ اچھا تیسری بار پھر امتحان،

| | |
|---|---|
| اس بات کے کہ تو اُن کے مژدۂ صحت و خوشنودیٔ مزاج کی خبر لایا | ۸۰ |

اس بات کے کہ تجھے چاک کر دینے کا حکم ہے ۱۰۰۰۰

یہ کیا ؟ نمبر تو سو سے پھر بڑھ گئے ۔

نہیں نہیں ! میں بیفائدہ کوشش نہیں کرنے کا ۔ تو امتحان سے بالا ، موازنہ سے اعلےٰ ، قیدِ مقابلہ و مقائسہ سے آزاد ، پیارے دوست کا پیارا ، پیارا ، ہائے میں کیسے ظاہر کروں کتنا پیارا ، خط ہے ۔ تو سینہ سے لگایا جائے گا ۔ تو نظرِ اغیار سے بچایا جائے گا ، (مگر حاشا ) تو چاک نہیں کیا جائے گا ۔ تو میرے پاس محفوظ رہے گا اور میں ہزاروں مرتبہ تجھے تنہا گوشوں میں پڑھوں گا ۔

سجاد حیدر

# زبان اُردو

اُردو زبان کی ابتدا شہنشاہ اکبر (۱۵۵۶-۱۶۰۵) کے عہد سے ہوئی ہے
ہمایوں کے عہد میں سلطنتِ مغلیہ مضافات دہلی و آگرہ تک ہی محدود تھی۔
مگر اکبر کی ذکاوت اور اُس کی قوتِ انتظام نے اِس چھوٹے سے علاقہ کو ایک
عظیم الشان سلطنت بنا دیا۔ جو کابل اور قندھار کی سرحد سے شروع ہو کر اڑیسہ
اور حدود آسام تک پہنچتی تھی۔ اس کا دار الخلافت کبھی شہر دہلی ہوا کرتا تھا اور
کبھی آگرہ اور اُن شہروں کے درمیانی اضلاع کی زبان مغربی ہندی کی ایک
ایک شاخ تھی جس کو برج بھاشا کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔ غالب خیال
یہ ہے کہ اکبر کے عہد تک مسلمان بھی ہندوؤں کے ساتھ میل جول رکھنے میں
یہی برج بھاشا بولا کرتے تھے۔ مگر شہنشاہ مذکور کے زمانے سے اس تغیر
کا آغاز ہوتا ہے جس کا نتیجہ بالآخر یہ ہوا کہ ضرورت نے ایک نئی زبان پیدا
کر دی۔ اکبر کے کئی وزرا بالخصوص وزیر صیغہ مال ہندو تھے جن کو تقاضائے
وقت کی وجہ سے اِس وقت کی درباری زبان یعنے فارسی سیکھنی پڑی۔ جس طرح
انگلستان میں شاہانِ نارمن کے عہد سے اینگلوسکسن اور نارمن فرنچ کی آمیزش
سے انگریزی زبان کا آغاز ہوتا ہے اسی طرح ہندوستان میں فاتحوں اور مفتوحوں
کی زبانوں کی آمیزش سے یا یوں کہو کہ فارسی اور برج بھاشا کے ازدواج سے
اردو زبان پیدا ہوئی ہے۔ فارسی بولنے والے مسلمان سپاہی روزمرہ کے
کاروبار میں جن کو دہلی اور آگرہ کے باشندوں کے ساتھ برتاؤ کرنا پڑتا تھا۔
اِس آمیزش کے اور بھی ممد ہوئے یہاں تک کہ ہندی مصری قشون شاہی
یعنے اردوئے معلّٰی کے نام پر اُردو کہلانے لگی ؛

حکومت مغلیہ کی توسیع کے ساتھ ساتھ شمالی اور کسی حد تک جنوبی ہندوستان میں بھی تعلیم یافتہ لوگوں میں اس زبان کی ترویج ہوتی گئی اور ہندوستانی مسلمان مصنفین کی فارسی تواریخ واشعار کے ساتھ اس نئی زبان کا علم ادب بھی ترقی کرتا گیا۔ دو صدیوں تک تو یہ علم ادب صرف مذہبی در عاشقانہ نظموں تک ہی محدود تھا جن کے مطالعہ سے زبان کی تدریجی نشوونما کا سراغ ملتا ہے لیکن سولھویں صدی کے اختتام سے بیشتر مسلمان شعرا کی طبع آزمائیاں شروع ہوتی ہیں۔ اگرچہ ان کا عروض اور اُن کی زبان زیادہ تر ہندی اصل کی ہیں ۱۶۰۰ء کے قریب اردو شعرا فارسی بحور کا استعمال شروع کرتے ہیں اور رفتہ رفتہ فارسی الفاظ و محاورات اردو زبان میں کثرت سے داخل ہوتے جاتے ہیں۔ اٹھارہویں صدی کے اختتام کے قریب (۱۷۹۰ء) اردو نثر کا پہلا نمونہ شاہ عبدالقادر صاحب کا ترجمہ قرآن شریف شائع ہوتا ہے۔ مگر چونکہ اس کے مصنف نے عربی محاورات والفاظ و استعارات کی اندھا دھند تقلید کی ہے۔ اس واسطے یہ ترجمہ تصانیف ادبیہ میں شمار کئے جانے کا مستحق نہیں ہے۔

آخر اُنیسویں صدی کے شروع میں اُردو مصنفین نے یہ محسوس کیا کہ نثر اظہار خیالات و تاثرات قلبی کا ایک موزوں آلہ ہے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ اردو نثر کی نشوونما میں ایک بیجا تعویق لاحق ہوئی ہے۔ تاہم یہ تعویق اپنے فوائد سے خالی نہیں رہی۔ مسٹر بیمز فرماتے ہیں۔

"بدقسمتی سے قریباً ہر ہندوستانی زبان کا یہی حال رہا ہے۔ کہ جب مصنفین نے اس زبان میں لکھنا شروع کیا تو اُن کی طرز تحریر سے قدرتی رنگ معدوم ہوگیا اور تصنع اور بناوٹ نے یہانتک زور پکڑا کہ متاخرین نے متقدمین کی طرز تحریر کو بغیر کسی تبدیلی کے اختیار کر لیا" لیکن اردو زبان اس قید سے مستثنےٰ تھی۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ بعض فارسی تصنعات کی تقلید سے اسے نقصان پہنچا تاہم یہ صحیح ہے کہ اردو نثر نویسوں نے بالعموم ایسی طرز تحریر کو اختیار

کیا جو وقت کے تقاضے سے خود بخود پیدا ہوئی۔ اور جو بناوٹ سے آزاد ہونے کی وجہ سے عوام کے فہم اور سمجھ کے عین مطابق تھی۔

موجودہ صدی میں اُردو نثر کی ترقی کے تین بڑے قوی اسباب ہوتے ہیں اوّل چھاپہ خانہ کی ترویج جو مسیحی واعظوں بالخصوص سیرام پور کے واعظوں کی وساطت سے ہوئی۔ دوم زبان انگریزی کی تعلیم جو ۱۸۳۲ء سے مسیحی واعظوں اور بالخصوص ڈف صاحب کے مساعی جمیلہ سے شروع ہوئی اور جس نے ہندوستان کی زبانوں پر مغربی علمی خزائن کے دروازے کھول کر اُن پر وہ احسان کیا جو گمشدہ یونانی علم ادب کی دریافت نے یورپ کی زبانوں پر کیا تھا۔ مغربی علوم و فنون کی ہوا نے اُردو زبان میں ایک نئی روح پھونکدی ہے اور شاید ہندوستان کی کوئی اور زبان اس مغربی اثر سے اس قدر متاثر نہیں ہوئی جس قدر کہ یہ زبان ہوئی ہے۔ سوم اردو زبان کا فارسی کے بجائے درباری زبان قرار دیا جانا اس واقعہ کے اثر نے پٹنہ اور پشاور کے درمیانی ممالک کو اردو کے زیرنگین کر دیا ہے اور چونکہ دہلی اور آگرہ کو اب دارالخلافہ ہونے کا شرف نہیں رہا اس واسطے زبان مذکور کی ادبی تحریکات کے مرکز لاہور اور الہ آباد قرار پا گئے ہیں۔

اُردو کی ماں یعنی برج بھاشا کا اثر تو دہلی اور آگرہ تک ہی محدود تھا مگر ماں کی بیٹی کو خدا نے وہ شرف بخشا کہ آج شمالی ہندوستان میں تین لاکھ مربع میل پر اس کا دور دورہ ہے بلکہ جنوبی اور مغربی ہندوستان کے بعض وسیع اضلاع بھی اُس کی حکومت سے آزاد نہیں اس کے علاوہ کئی مقامات میں مقامی بولیوں کے علاوہ اردو گویا " زبان ثانی تصور کی جاتی ہے جس کی وجہ سے اُردو بولنے والوں کی تعداد کا صحیح اندازہ کرنا نہایت مشکل ہے باوجود اس اشکال کے ہم گریرسن صاحب کی تحقیقات کے مطابق زبان مذکور کے بولنے والوں کی تعداد درج کرتے ہیں۔ اور صاحب موصوف کا شکریہ ادا کرتے ہیں جنہوں نے از روئے کرم ہمیں اپنا مسودہ عطا فرمایا۔

| | | |
|---|---|---|
| پنجاب | .. .. .. .. .. .. | ۵۸۹۶۱۱ |
| صوبجات متحدہ اور اودھ | .. .. .. .. .. | ۳۴۸۶۳۶۰ |
| بنگال | .. .. .. .. .. .. | ۱۶۷۲۵۸۸ |
| راجپوتانہ وغیرہ | .. .. .. .. .. | ۵۳۹۰۸۹ |
| ممالک متوسط | .. .. .. .. .. | ۱۵۵۰۱۴ |
| حیدر آباد | .. .. .. .. .. .. | ۲۷۰۴۰۰ |
| بمبئی | .. .. .. .. .. .. | ۱۳۰۱۳۲ |
| میزان | .. .. .. .. .. .. .. | ۸۰۰۴۲۸۳ |

مدراس کے اُردو بولنے والوں کی تعداد اس تعداد میں بہت بڑا اضافہ نہیں کر سکتی لہذا مندرجہ بالا تعداد کم و بیش ہندوستان کے خالص اردو بولنے والوں کی سمجھنی چاہیے۔ لیکن یہ یاد رکھنا چاہیے کہ جزئی طور پر اردو زبان کی وسعت ان حدود سے وسیع تر ہے۔ مثلاً پنجاب کے ایک کروڑ مسلمان باشندوں اور ایک کروڑ ۵۵ لاکھ مسلمان بنگالی بولنے والوں کے درمیان اردو جزواً مروج ہے۔ مزید برآں مندرجہ بالا ۸۰ لاکھ اردو بولنے والوں میں غالباً لکھ پڑھ سکنے والوں کی تعداد اس قدر ہے کہ شاید کسی اور دیسی زبان کے بولنے والوں میں اس قدر نہ ہوگی۔ یہی حال اُن لوگوں کا ہے جو اُردو کو بطور زبان ثانی استعمال کرتے ہیں۔ ان لوگوں میں سے اکثر مثلاً اہل پنجاب نے اردو مدرسوں میں پڑھ کر سیکھی ہے۔

بعض مغربی مصنفین کی رائے ہے کہ اُردو ہندی سے کوئی الگ زبان نہیں ہے کیونکہ اس کی صرف و نحو کلیتہً ہندی اصل کی ہے۔ بیمز صاحب فرماتے ہیں کہ اردو کو ہندی زبان سے متمیز تصور کرنا غلطی ہے۔ اگرچہ ہندی بولنے والے مقامات میں مقامی بولیوں کے درمیان بہت سا اختلاف ہے تاہم ایک مشترک بولی متعارف ہے جس کو تمام تعلیم یافتہ لوگ استعمال کرتے

ہیں اس مشترک بولی کی ابتدا مضافات دہلی سے ہوئی اور ہندی کی وہ شکل جو اس شہر کے گرد و نواح میں بولی جاتی تھی رفتہ رفتہ ایک نئی زبان سمجھ کر اختیار کر لی گئی " بیمز صاحب ٹھیک فرماتے ہیں مگر وہ اس امر کو نظر انداز کرتے ہیں کہ اس نئی زبان کا اختیار کیا جانا ہی گویا اُردو زبان کی ابتدا تھی۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو برج بھاشا شمالی مغربی ہندوستان کے ایک تھوڑے سے حصے تک ہی محدود رہتی اور اس کی حیثیت ایک معمولی مقامی بولی کی حیثیت سے بڑھ کر نہ ہوتی۔ ڈاکٹر ہارنل نے ٹھیک لکھا ہے۔ کہ اُردو برج بھاشا کی ایک تبدیل شدہ صورت ہے جس نے بھاشا کی گردانوں کے الجھاؤ سے اپنے آپ کو آزاد کر لیا ہے۔ اور بعض صیغے جو پنجابی اور مارواڑی کے ساتھ مختص ہیں رکھ لیئے ہیں پس اُردو بلحاظ صرف نحو کے ہندی الاصل ہے جس میں کچھ مارواڑی اور پنجابی اجزا بھی شامل ہیں اور بلحاظ الفاظ و اصطلاحات کے اس کی اصل کچھ ہندی ہے اور کچھ فارسی و عربی وغیرہ بلکہ اس کے مصنفین نے کئی غیر ملکی محاورات کا ہندی ترجمہ کر کے اپنی زبان کے ذخیرۂ محاورات کو زیادہ کیا ہے مثلاً محنت کھینچنا پھل لانا وغیرہ جو محنت کشیدن اور بار آوردن کا ترجمہ ہیں کتابی ہندی کی تو ابتدا ہی اس صدی سے ہوتی ہے۔ یہ گویا اس اثر کا نتیجہ ہے جو انگریزی تعلیم نے زمانہ حال کی ہندی زبان پر کیا ہے۔ اگرچہ حقیقت میں یہ کتابی ہندی وہی اردو ہے جس میں غیر ملکی الفاظ و محاورات کی جگہ تصنع سے ہندی محاورات اور سنسکرت کے الفاظ استعمال کئے جاتے ہیں یہی وجہ ہے کہ ہندی زبان بولنے والے ممالک کے تعلیم یافتہ ہندو کتابی ہندی کو آسانی سے سمجھ سکتے ہیں اور برج بھاشا بولنے والے اس کے فہم سے عاری ہیں۔ ہمارے نزدیک ڈاکٹر ہارنل نے جو اُردو مشرقی ہندی اور مغربی ہندی میں امتیاز کیا ہے وہ بالکل صحیح ہے۔ اور اُردو مشرقی اور مغربی ہندی سے اس طرح متمیز ہے جس طرح انگریزی ڈچ اور جرمن سے۔

فی زمانا انگریزی زبان کی طرز تحریر اردو زبان پر بہت بڑا اثر کر رہی ہے موجودہ اردو اخبارات اور تعلیم یافتہ ہندوستانیوں کی بولی انگریزی زبان کے الفاظ و محاورات سے معمور ہوتی ہے۔ اگرچہ مستند اردو مصنفین کی تحریروں میں انگریزی الفاظ و اصطلاحات کو چنداں دخل نہیں ہے تاہم بہت سے الفاظ آہستہ آہستہ اُن کی تحریروں میں آتے جاتے ہیں۔ (مثلاً توبۃ النصوح کے مصنف نے الفاظ انٹرنس۔ الیم۔ فری مین۔ ربڑ۔ پنسل ڈاکٹر وغیرہ کو استعمال کیا ہے) اور اُن کی طرز تحریر اور لکھنے کا ڈھنگ انگریزی طرز ادا سے متاثر ہوتا جاتا ہے۔ اِس اثر کا نتیجہ خود واضح ہو جائیگا۔ بیمز صاحب اس امر کے متعلق یوں پیشگوئی کرتے ہیں۔

"غالباً گمان یہ ہے۔ کہ ریلوں سڑکوں اور دیگر وسائل آمد و رفت کی توسیع سے پنجابی اور راجپوتانہ کی دیگر مقامی بولیاں معدوم ہو جائیں گی۔ جس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ اٹک سے راج محل تک اور ہمالہ سے وِندھیاچل تک ایک ہی زبان ہندی معروف یعنے اُردو کا دَور دَورہ ہو جائے گا۔ اس وقت اِس زبان کے بولنے والوں کی تعداد دس کروڑ سے بھی زیادہ ہوگی اور یہ زبان اپنی عظیم الشان وسعت اور روز افزوں وقعت کے باعث اپنی ہمسایہ زبانوں پر بھی ایک بہت بڑا اثر ڈالے بغیر نہ رہے گی۔ جُوں جُوں مقامی اتحاد کے وسائل اور ملک کے مختلف حصص کے تعلقات بڑھتے جائیں گے توں توں یہ سادی شستہ بامعنی اور ہر قسم کے مطالب کو ادا کر سکنے والی اردو زبان جو ہندوستان کے اکثر حصوں میں بولی جاتی ہے اور جو حکمران قوم انگریزی زبان کے ساتھ خاص تشابہ رکھنے کے باعث بالخصوص مرغوب ہے ہندوستان کی اکثر دیگر زبانوں پر غلبہ حاصل کرتی جائے گی اور بالآخر وہ وقت آ جائے گا جب کہ تمام آریہ ہندوستان کی زبان ایک ہو جائے گی۔" اس میں کوئی شک نہیں کہ اردو زبان اور انگریزی زبان کی تاریخ میں ایک عجیب و غریب مماثلت ہے

اور ولیم کوپر شاعر انگلستان کے دلفریب الفاظ دونوں پر صادق آسکتے ہیں۔
"اے انگلستان اِس مدت مدید کے بعد بھی تیری زبان پر تیرے فاتحین کا اثر نمایاں معلوم ہوتا ہے شستگی بانکپن اور لطف ادا اس کے خاص جوہر زمانہ اور یہ خیالات والفاظ کے اِن گرانمایہ موتیوں سے دمک رہی ہے جو تیرے فاتحین پیچھے چھوڑ گئے ہیں"



# پرانے لکھنؤ کی ایک جھلک

اکتوبر سنہ ۱۸۲۸ء۔ میری ایک معزز دوست جو آج کل لکھنؤ میں مقیم ہیں۔ بادشاہ کے جشن تخت نشینی کی کیفیت اس طرح لکھتی ہیں۔

اٹھارہ اکتوبر کو بادشاہ کی تخت نشینی کی سالگرہ تھی اور میں اس مبارک رسم میں شریک ہوئی تھی۔ اس تقریب کے اختتام کے بعد ہم بادشاہ کی والدہ کے محل میں گئے۔ جہاں تمام بیگمات اور شہزادیاں آج مدعو تھیں۔ کہاریاں ہمارا تام جھام اٹھا کر محل میں لے گئیں۔ دروازہ کے قریب اردابیگنیوں اور مغلانیوں کی ایک چھوٹی سی پلٹن مردانہ لباس پہنے ہاتھوں میں سونے اور چاندی کے عصا لئے ہماری تعظیم کے لئے صف بستہ کھڑی ہوئی تھی۔ بادشاہ بیگم صاحبہ (نصیر الدین حیدر کی والدہ) بہت سادہ پوشاک پہنے تھیں اور کسی قسم کا زیور بھی ان کے بدن پر نہ تھا۔ بادشاہ متوفی کی ایک اور بیگم جو بہت کمسن اور خوبصورت تھی اُن کے پاس بیٹھی ہوئی تھی۔ مگر اس کا لباس بھی بہت سادہ تھا کیونکہ یہاں کے دستور کے مطابق بیوہ عورتیں مکلف پوشاک اور زیورات سے احتراز کرتی ہیں۔ بادشاہ حال کی بیگمات نہایت قیمتی اور نفیس پوشاکیں زیب بدن کئے ہوئے تھیں۔ اور بیش بہا جڑاؤ زیورات سے لدی ہوئی تھیں۔ ان میں سے ایک بیگم بالخصوص ایسی حسین تھیں کہ میں نے اپنی یاد میں ہندوستان میں کہیں اُن سے زیادہ خوبصورت عورت نہیں دیکھی۔ بادشاہ آج کل اُن پر بہت فریفتہ ہیں اور اُن کی شادی بھی حال ہی میں ہوئی ہے۔ ان کا سن قریب ۱۴ برس کے ہوگا۔ ہاتھ پاؤں بہت چھوٹے چھوٹے اور نازک ہیں۔ اعضا کے تناسب کے علاوہ نقشہ ایسا سڈول ہے کہ میں نے اس سے زیادہ دلآویز اور دلکش

چہرہ کبھی نہیں دیکھا۔ اور اُن کو دیکھ کر بار بار میرا خیال تمور شاعر کی مشہور ہیروان
"لالہ رُخ" کی طرف جاتا تھا۔ اِن کی حرکات اور نشست سے غایت درجے
کی سکینی۔ حیا پروری اور حجاب مترشح تھا۔ پوشاک سُرخ کمخواب کی تھی اور
بال بال میں موتی پروئے ہوئے تھے۔ زلفیں شانوں پر بکھری ہوئی تھیں۔
اور پیشانی پر ایک چھوٹا سا جھومر آویزاں تھا۔ جس میں بڑے بڑے موتی
اور زمرد جڑے ہوئے تھے۔ کانوں میں بہت سی بالیاں تھیں جس میں بیشما
زمرد۔ لعل اور موتی جڑے ہوئے تھے۔ گلے میں متعدد موتیوں کی مالاؤں کے
علاوہ ہار اور کنٹھے تھے جو اُن کے حسن کے کو دو بالا کرتے تھے۔ نتھ میں دو بڑے
بڑے موتی اور اِن کے بیچ میں ایک بیش قیمت زمرد آویزاں تھا۔

پشواز اس قدر بھاری تھی کہ پیش خدمتیں اُسے سنبھالے ہوتے تھیں
جس کو نیچ پر یہ بیگم صاحبہ متمکن تھیں۔ اس کے گرد کئی خواصیں اس غرض
استادہ تھیں کہ دوپٹہ کو درست کرتی رہیں۔ کیونکہ ذرا سی حرکت سے
موتی کمخواب کے بھاری دوپٹے میں اُلجھ جاتے تھے۔ ان سے اور
بیگمات بہت حسد کرتی ہیں۔ جس کا سبب یہ ہے کہ بادشاہ اور اُن کی
والدہ دونو اِن پر ازلس مہربان ہیں۔ بادشاہ نے انہیں نواب تاج محل
بیگم کا خطاب عنایت کیا ہے اور اس میں شک نہیں کہ خود نور جہاں بھی اس
سے زیادہ حسین اور جمیل نہ ہوگی۔

ایک اور نئی بیاہی ہوئی بیگم بھی اُن کے قریب ہی بیٹھی ہوئی تھی۔ یہ
ایک انگریزی سوداگر کی بیٹی ہے اس کی شکل صورت بہت معمولی ہے۔ مگر
یہاں کی مستورات اُسے بہت خوب صورت تصور کرتی ہیں۔ اس کی پوشاک
بھی زیادہ پُر تکلف تھی۔ اور اس کی پیشانی پر بھی ایک بہت بیش قیمت مرصع
جھومر الماس کا تھا۔ اس زیور کی شکل ہلال سے بہت مشابہت رکھتی تھی۔ یہ بیگم خاص

---

ؔ یہ بیگم دراصل ایک انگریزی افسر کی بیٹی ایک دوغلی عورت کے بطن سے ہے (بقیہ حاشیہ صفحہ ۶۲)

تعلیم یافتہ ہے یعنی اپنی مادری زبان انگریزی کے علاوہ اُردو بھی اچھی طرح لکھ پڑھ سکتی ہے لیکن جب ہم نے اس سے انگریزی میں ہمکلام ہونا چاہا تو اُس نے جواب دیا کہ میں اب انگریزی بھول گئی ہوں۔ سُنا جاتا ہے۔ کہ بادشاہ اس سے انگریزی پڑھتے ہیں۔ تاج محل سے شادی ہونے سے پیشتر بادشاہ اُسے نہیں چاہتے تھے باوجودیکہ یہ دونو بیگمیں برابر ایک ہی کوچ پر بیٹھی تھیں۔ جوش رقابت ان دونوں میں اس درجہ بڑھا ہوا ہے کہ مطلقاً آپس میں بول چال نہیں ہوتی نواب ملکہ زمانی بیگم جو صاحب اولاد ہونے کی وجہ سے بہت اقتدار رکھتی ہیں اس صحبت میں شریک نہ تھیں ہم خود اُن کے محل میں ملاقات کے لیئے گئے خاندان مغلیہ کی شاہزادی جس سے کہ شاہ متوفی نے بادشاہ حال کی بچپن میں شادی کی تھی اپنے محل میں نظر بند ہے بادشاہ اُس سے بہت کشیدہ خاطر تھے سُنا جاتا ہے کہ اُن کے حسن و جمال کو ان میں سے کوئی بیگم نہیں پہنچتی۔

نواب وزیر اودھ کے بادشاہ ہونے کی اصلی کیفیت یہ ہے کہ نواب سعادت علی خاں کے انتقال کے بعد اُن کے بیٹے مرزا غازی الدین حیدر نے اپنے نائب آغا میر کے صلاح و مشورہ سے شاہ دہلی کی اطاعت سے انحراف کیا اور سرکار انگلشیہ کی اجازت لے کر اپنی قلمرو میں سونے اور چاندی کا سکّہ اپنے نام سے جاری کیا۔ غازی الدین حیدر کے دراصل کوئی لڑکا نہ تھا صرف ایک بیٹی تھی۔ جو اپنے چچازاد بھائی سے منسوب ہوئی۔ اُس کے لڑکے کا نام محسن الدولہ

---

بعد میں اُس کی ماں نے ایک دولتمند مہاجن سے تعلق پیدا کر لیا تھا اُسکی ایک اور بہن بھی ہے یہ دونو بہنیں جب اپنی ماں کے پاس رہتی تھیں تو اپنے گزارہ کیلئے دولتمند شرفا کے گھوڑوں کی زین پوش کاڑھا کرتی تھیں شکل صورت دونوں کی واجبی تھی لیکن ان میں سے ایک نے اپنی تصویر بادشاہ کو بھیجی جس نے فریفتہ ہو کر اُس سے شادی کر لی پھر تو روپیہ کی ریل پیل ہو گئی۔ اور نئی بیگم نے اپنے سوتیلے باپ یعنی اُس مہاجن کو خزانچی مقرر کر لیا۔

ہے اور وہی دراصل اصلی وارث تاج و تخت ہے بادشاہ نے بجائے اِس کے
کہ اپنے نواسے کو اپنا جانشین مقرر کرے یہ ظاہر کیا کہ نصیر الدین حیدر جو ایک
حرم کا لڑکا تھا اُن کا اصلی لڑکا ہے۔ یہ شخص آج کل بادشاہ ہے۔ انگریزی
حکام اُس کے حسب و نسب سے اچھی طرح واقف ہیں۔ شاہ حال کی وفات
پر جانشینی کا ضرور تنازع ہوگا کیونکہ بجائے اصلی وارث فریدوں بخت منا جان
کے یہ ایک اور لڑکے کو جسے کیوان جاہ کا خطاب دیا ہے وارث مقرر کرنا چاہتا
ہے۔ نواب منتظم الدولہ حکیم مہدی علی خاں آج کل وزیر اعظم ہیں۔ حاضری
کے وقت بھی اُن کے ہاتھ میں تسبیح تھی۔ حاضری کے بعد بادشاہ کا پیچوان
نواب کے سامنے لایا گیا۔ یہ بڑی بھاری عزت تصور کی جاتی ہے۔ کیونکہ رعایا
میں سے کوئی شخص بادشاہ کے سامنے حقہ نہیں پی سکتا۔ حاضری کے بعد بادشاہ
دوسرے کمرے میں گئے۔ یہاں پر ریزیڈنٹ نے حسب دستور بادشاہ کی دستار
اُتار کر تاج شاہی اُن کے سر پر رکھا اور بادشاہ تخت پر جلوس فرما ہوئے۔
آج تاریخ جلوس کی سالگرہ ہے۔ کیوان جاہ بڑا لڑکا جس کی عمر ۱۴ برس کی ہے۔
ایک بدشکل ہیچ قوم کا لڑکا معلوم ہوتا ہے۔ اس کے حرکات و سکنات سے
بھی کم اصل ہونے کا ثبوت ملتا ہے۔ اس نے سب سے پہلے بادشاہ کو
نذر دی اور چار پانچ خلعت رقوم جواہر مرصع تلوار ڈھال اور خنجر ہاتھی پالکی وغیرہ
اُسے عنایت ہوئے اِس کے بعد فریدوں بخت جو ایک شکیل تیز طبع ہونہار
لڑکا معلوم ہوتا ہے نذر لے کر گیا۔ اس کو بھی اسی طرح کا سامان خلعت
میں مرحمت ہوا۔ اب نواب حکیم مہدی پیش ہوئے دستار مع سرپیچ مرصع
شال و خلعت عطا ہوا۔ اُنھوں نے نہایت ادب سے جھک کر تسلیمات
عرض کی جب محسن الدولہ وارث حقیقی نذر دینے کے لئے آگے بڑھے تو بادشاہ
کا چہرہ مکدر معلوم ہوتا تھا۔ اور اُس کے چہرہ پر افسوس و رنج کی علامات نمایاں
تھی محسن الدولہ بہت وجیہ خوبصورت جوان ہے اور نہایت ذکی اور تیز فہم ہے مجھے

یہ امر بہت ناگوار معلوم ہوا کہ اصلی وارث ایک نامنصفانہ رواج کی پابندی کے سبب سے غیر مستحق شخص کو نذر دے اور اپنا بادشاہ تسلیم کرے۔ اور اس رسم کے اختتام کے وقت جواہرات کی بوچھاڑ ہوئی۔ رزیڈنٹ کی اور میری آستین پر چند جواہر آپڑے تھے۔ میں نے ریزیڈنٹ کو آستین جھٹکتے ہوئے دیکھ کر اس کی تقلید کی اور جواہرات زمین پر پھینک دیئے۔ شاہی خواصوں نے سب جواہرات سمیٹ کر باہم تقسیم کر لئے۔ اس بوچھاڑ میں زمرد پکھراج نیلم اور ہیرے تھے۔ کیسی قیمتی اور تعجب خیز بخشش ہے۔

سر پرام

# شیلے

روم مٹ گیا۔ لیکن اس کی عظمت و شان کی یادگاریں باقی ہیں۔ پرانے رومیوں کی وسیع فتوحات کے نشان۔ اور اُن کی تہذیب کے لٹے مٹے آثار چپے چپے پر سیاح کی توجہ کو اپنی طرف منعطف کر لیتے ہیں۔ اور ایک سرد آہ یا ایک ہمدردی کے آنسو کا خراج طلب کرتے ہیں۔ ان یادگاروں میں شاید سب سے زیادہ قابل ذکر ان بہادروں کی قبریں ہیں جنہوں نے اپنا خون پانی ایک کر کے روم کو رومتہ الکبریٰ بنایا تھا اور اس کی رفعت و شان کو ساری دنیا سے منوایا تھا۔ روم کے قبرستان ایسے لوگوں کی نعشوں سے پُر ہیں۔ جن میں سے ہر ایک بجائے خود اپنے ملک کے لئے سرمایۂ ناز تھا۔ اور جن کے نام اس وقت صرف ایک وجہ سے مٹ گئے ہیں۔ کہ اُنکی شہرت کو چند بزرگتر ناموں نے اِسی طرح گہنا دیا ہے جس طرح کہ چھوٹے چھوٹے ستارے آفتاب کی شعاعوں کے سامنے ماند پڑ جاتے ہیں۔ اِسی مردم خیز شہر کے ایک مشہور قبرستان میں جس میں اہرام کائس سٹس واقع ہے۔ ایک شمالی گلشن کے بھی دو دُور اُفتادہ پھول دفن ہیں۔ جن کی مہک اِس وقت تعلیم یافتہ دنیا میں ہر طرف پھیل رہی ہے۔ ان میں سے ایک تو انگلستان کا ہونہار شاعر کیٹس ہے۔ جس کی شاخ زندگی کو پھل لانے سے پہلے ہی موت کے تیز و بے رحم چاقو نے قطع کر دیا۔ اور دوسرا وہ شاعر عندلیب صفت ہے جس کا نام [illegible] وہ مقام جہاں ایک پتھر کی قبر پر لاطینی میں الفاظ "کار ڈیم لیئے" "دلوں کا دل" کندہ ہیں۔ ہر ایک شاعری کے دلدادہ کے لئے متبرک مقام ہے۔ کیونکہ اس قبر میں اس شخص کی خاک دفن ہے۔ جسے اگر [illegible] تو بجا ہے۔ وہ اُن لوگوں میں

سے ہے جن کو روم کی پاک سرزمین میں دفن ہونے سے کوئی فخر نہیں بلکہ جن کی خاک پر خود روم کو بھی ناز ہونا چاہیئے ہم جرأت اور یقین کے ساتھ روم سے سوال کر سکتے ہیں کہ یوں تو تیری خاک میں لاکھوں ہی گہر پنہاں ہیں لیکن تو ہی بتلا کہ

دفن تجھ میں کوئی فخر روزگار ایسا بھی ہے
تجھ میں پنہاں کوئی موتی آبدار ایسا بھی ہے

پرسی بیشی شیلے۔ انگلستان کے ایک پرانے امیرانہ گھرانے میں ۱۷۹۲ء میں پیدا ہوا۔ اس کے آبا و اجداد طبقہ شرفا میں شمار کئے جاتے تھے اور اکثر اعلٰے اعلٰے عہدوں پر ممتاز رہے تھے۔ شیلے کی پیدائش کے وقت اس کا دادا جسے بیرونٹ کا خطاب حاصل تھا۔ خاندان کا سرپرست تھا اور اس کا باپ پارلیمنٹ کا ایک سر برآوردہ ممبر تھا۔ شیلے کو شروع سے تعلیم و تربیت کے عمدہ مواقع حاصل تھے۔ لیکن بچپن ہی سے اس کی بیچین طبیعت ہر قسم کی قیود سے اپنے تئیں آزاد کرنے کی خواہشمند تھی اس کا رنگ ڈھنگ گھر میں بالکل نرالا تھا۔ لوگ کہتے ہیں کہ "الولد سر لابیہ" مگر یہاں معاملہ برعکس تھا۔ مسٹر ٹیموتھی شیلے (پرسی کا باپ) اور پرسی کی اپنی طبیعت میں بعد المشرقین تھا۔ پرسی کا باپ ایک معمولی عقل کا بھاری بھرکم مالدار آدمی تھا۔ لیکن پرسی کے دل میں وہ شعلہ پنہاں تھا۔ جو خاص آسمانی نور کا ایک ٹکڑا ہوتا ہے۔ اس نے قدرت سے شاعرانہ طبیعت پائی تھی۔ اور علاوہ شاعرانہ طبیعت کے اپنی بنی نوع کی ہمدردی اس کے رگ و پے میں سرایت کئے ہوئے تھی۔ جسمانی خوبصورتی اس نے اپنی ماں سے ورثے میں پائی تھی۔ جو غالباً ایک ذہین اور قابل عورت تھی۔ اس کے خط و خال نازک تھے اس کی آنکھیں غیر معمولی طور پر روشن اور چمکدار تھیں اور اس کے اعصاب نہایت کمزور اثر پذیر تھے اسکی آواز البتہ نہایت تیز اور مہین تھی۔ اور بسا اوقات کانوں کو ناگوار گذرتی تھی۔

شیلے کی انسانی ہمدردی کچھ ابناء السبیل تک ہی محدود نہ تھی بلکہ اُس کے اپنے خویش واقارب بھی اس میں حصہ لیتے تھے۔ اس کو اپنے سب عزیزوں سے محبت تھی۔ اپنے باپ سے اوائل عمر میں خاصی موانست تھی۔ ایک مرتبہ جب بڈھے شیلے سخت بیمار ہوئے تو یہ کسی رات کو اپنے بچھونے میں سے نکل کر اکثر ان کی خبر لینے جاتا تھا۔ اور گھنٹوں اُن کے کمرے کے دروازے سے لگا کھڑا رہتا۔ لیکن سب سے زیادہ شفقت اسے اپنی بہنوں پر تھی۔ اور اس کا اکثر وقت انہیں کی ہمراہی میں کٹتا تھا۔ انہیں آرام دینے کے لئے وہ خود تکلیف کا متحمل ہو جاتا تھا۔ اور جس طرح بھی بن پڑتا تھا۔ اُنہیں خوش رکھنے کی کوشش کرتا تھا۔ اس برادرانہ محبت کا اس کی شاعری پر بہت بڑا اثر پڑا۔ جس عزت و وقعت کی نگاہ سے وہ طبقہ اناث کو دیکھتا تھا۔ اس کا پتہ لگانے کے لئے ہمیں اس کے شروع کے حالات پر نظر ڈالنی چاہیئے۔ اس میں کچھ شبہ نہیں کہ اپنی بہنوں کی بڑھی ہوئی محبت نے ہی اس کو عورتوں کی عزت کرنے کا پاک اصول سکھلایا تھا۔

شیلے کی ابتدائی تعلیم برانٹ فورڈ۔ اور بعد ازاں ایٹن کے مشہور آفاق سکول میں ہوئی۔ دونوں جگہ اس کے ساتھ اچھا سلوک نہیں کیا گیا۔ کیونکہ اُستاد اور ہم مکتب دونوں اس پر اسرار لڑکے کو سمجھنے اور سمجھ کر ہمدردی کرنے سے قاصر تھے۔ شیلے کی عادات اور خصائل عجیب وغریب تھیں۔ اور خواہ مخواہ اُسے ہر کہ ومہ کی نظروں میں مشتبہ اور حقیر بنائے دیتی تھیں۔ مدرسے کی باقاعدہ تعلیم سے اُسے مطلق ہمدردی نہ تھی گو لاطینی و یونانی شعراء کا کلام اکثر اُس کے زیر مطالعہ رہتا تھا خصوصاً موخر الذکر زبان کے علم و ادب کا اُسے بیحد شوق تھا شیلے کو بعید از قیاس افسانوں۔ اور سحر و طلسمات کی داستانوں سے بھی بہت دل بستگی تھی اور اس میں شبہ نہیں کہ اس قسم کی کتابوں کے مطالعہ سے اُسے اپنی قوت متخیلہ کی ترقی میں بہت مدد ملی۔ لیکن ان کا ایک بُرا نتیجہ یہ بھی ہوا کہ

# طلسمِ خیال

پندرہ برس کی عمر میں مجھ کو اپنے وطن سے کوئی سو میل کے فاصلہ پر ایک گاؤں میں رہنے کا اتفاق ہوا۔ اُس گاؤں میں پہنچکر اگلے دن صبح کے وقت میں ٹہلتا ٹہلتا جنگل میں چلا گیا۔ ستمبر کا مہینہ تھا مگر اُس صبح میں گرمی اور روشنی ماہ جولائی کی صبح کی سی تھی۔ جنگل میں شاہ بلوط کے درخت چند اخروٹ کے درختوں کے ساتھ ملے جلے کھڑے تھے اور میرے سر پر ان کا نہایت گنجان سایہ تھا۔ زمین سخت اور ناہموار تھی۔ اور اُس پر جھاڑیاں اور چھوٹے چھوٹے کم سن درختوں کے جھنڈ چھائے ہوئے تھے اور صرف ڈنگروں کے رستے ہی ان جھاڑیوں میں جاتے تھے۔ جس راستے پر اتفاق سے میں گیا وہ ایک شفاف چشمے پر تھا جس کے کنارے پر ہری ہری گھاس کا حاشیہ تھا۔ اس گھاس میں صبح بہار کی سی شاداب سبزی تھی چشمے پر شاہ بلوط کے ایک بڑے تناور درخت کے تنے کا سایہ تھا۔ سورج کی ایک کرن اکیلی نیچے آئی اور پانی میں سنہری مچھلی کی طرح کھیلنے لگی۔

بچپن ہی سے مجھے چشموں کے دیکھنے کا بڑا شوق رہا ہے۔ یہ پانی ایک گول ظرف میں کھڑا تھا۔ یہ ظرف چھوٹا سا تھا مگر گہرا اس کے اندر پتھر جمے ہوئے تھے۔ بعض پتھر ہری ہری کائی سے ملبوس تھے بعض بالکل برہنہ مگر طرح طرح کے رنگوں کے۔ سرخی مائل۔ سفید اور بھورے تہ پر موٹا موٹا ریت تھا جو اُس اکیلی کرن کی روشنی میں چمکتا تھا اور چشمے کو غیر مستعار روشنی سے منور کرتا تھا۔ ایک جگہ پانی کا اُمنڈنا ریت کو سخت حرکت میں لاتا تھا لیکن اس طرح

کہ چشمہ تاریک نہ ہوتا تھا اور نہ اُس کی سطح کی آئینہ دار صفائی میں فرق آتا تھا۔ مجھے ایسا خیال ہوا کہ گویا کوئی زندہ مخلوق جو شاید اس چشمے کی پری ہو ایک حسین نوجوان نازنین کے روپ میں پانی کی کائی کا باریک لباس پہنے ہوئے قوس قزح کے قطروں کی پیٹی لگائے ہوئے۔ اپنا بے مہر۔ معصوم۔ اور بے جذبہ چہرہ دکھاتی ہوئی نکلنے کو ہے۔ اگر وہ ان پتھروں میں سے ایک پر بیٹھی ہوئی اپنے گورے گورے پاؤں ننھی ننھی لہروں میں مارتی ہوئی اور پانی کو اچھال کر دھوپ میں چمکاتی نظر آئے تو دیکھنے والا مسرت اور خوف سے کس قدر کانپے۔ جہاں کہیں وہ سبزے یا پھولوں پر اپنے ہاتھ رکھ دے گی وہ فوراً شاداب ہو جائیں گے۔ گویا اُن پر صبح کی شبنم پڑ گئی۔ پھر وہ ایک چتر گرہستن کے مانند کام میں مصروف ہو کر مرجھائے ہوئے پتے۔ کائی دار لکڑی کے ٹکڑے پرانے شاہ بلوط کے پھل اور اناج کے دانے جو ڈنگروں کے مُنہ سے پانی پیتے پینے گر گئے ہیں۔ چشمے سے نکال ڈالے گی جتنی کہ چمکتا ہوا بہت روشن پانی میں ہیروں کے خزانے کے مانند دکھائی دینے لگے گا۔ لیکن اگر تماشائی بہت ہی قریب آجائے گا۔ تو اُس کو صرف موسم گرما کے مینہ کے قطرات ہی اُس جگہ پڑے چمکتے ہوئے ملیں گے۔ جہاں اُس نے اُس نازنین کو دیکھا تھا۔

جہاں اس شبنمی پری کو ہونا چاہیئے تھا۔ وہاں سبزے کے حاشیے پر لیٹ کر میں آگے کو جھکا۔ اور پانی کے آئینے میں دو آنکھیں میری آنکھوں سے دوچار ہوئیں۔ یہ میری آنکھوں کا عکس تھا۔ میں نے پھر جو جھانکا۔ تو ایک اور چہرہ نظر آیا۔ یہ میرے اپنے عکس سے پرے گو چشمے کی گہرائی میں تھا اور سارا چہرہ صاف نظر آتا تھا۔ تاہم خیال کی مانند دھندلا تھا۔ اس نظارہ کی شکل ایک سنہری گیسوؤں والی حسین نوجوان لڑکی کی سی تھی۔ اُس کی نگاہوں میں مسرت آمیز تبسم کی جھلک تھی۔ اور تمام دھندلے چہرے پر اس تبسم سے گڑھے پڑ جاتے تھے

یہانتک کہ یہ خیال ہوتا تھا۔ کہ اگر یہ چشمہ دھوپ میں فرط انبساط سے رقص کرنے لگے۔ اور رقص کرتے کرتے ایک عورت کی شکل اختیار کر لے۔ تو بالکل ایسی ہو۔ رُخساروں کی نفیس اور دُھندلی گلابی رنگت میں سے بھورے بھورے پتے۔ کائی دار شاخیں رشاہ بلوط کے پھل اور چمکیلا ریت جھلک رہا تھا۔ وہ اکیلی کرن سنہری بالوں میں پھیلی ہوئی تھی۔ اور پھیل کر بالوں کی چمک بن جاتی تھی۔ اور اُس خوبصورت سر کے گرد ایک ہالۂ عظمت ڈالتی تھی ؛

میں بیان نہیں کر سکتا تھا۔ کہ کیسے یکایک یہ چشمہ آباد ہو گیا۔ اور کس قدر جلد ویران ہو گیا۔ میں نے ایک سانس لیا۔ تو وہ چہرہ موجود پایا۔ میں نے سانس روکا۔ اور وہ چہرہ چل دیا۔" ہیں! یہ غائب ہو گیا یا معدوم ہو گیا؟" مجھے یہانتک شک ہو گیا۔ کہ وہ چہرہ کبھی تھا بھی یا نہیں۔

پیارے ناظرین! جہاں یہ نظارہ مجھے دکھائی دیا۔ اور مجھ سے چھپ گیا وہاں میں نے کیا مزے سے خواب کے سے عالم میں ایک گھنٹہ صرف کیا۔ دیر تک بالکل بے حرکت اسی انتظار میں بیٹھا رہا۔ کہ وہ صورت دوبارہ نظر آتے اور ڈر رہا تھا۔ کہ مبادا ذرا سی حرکت یا میرے سانس کی جنبش اُس صورت کو آتے آتے ڈرا کر بھگا دے۔ اِسی طرح میں اکثر کوئی دلکش خواب دیکھتا دیکھتا چونک اُٹھا ہوں۔ اور پھر اس اُمید پر خاموش رہا ہوں۔ کہ شاید وہ خواب پھر نظر آ جائے میں اس ہوائی وجود کی نوعیت اور صفات کے بارے میں بہت غور و خوض کرنے لگا۔ کہ کیا میں ہی اسے عدم سے وجود میں لایا تھا؟ کیا یہ میرے خیال کی صورت تھی۔ اور اُن عجیب و غریب شکلوں کی قسم سے تھی۔ جو بچوں کی آنکھوں کے پپوٹوں کے اندر آ کر جھانکنے لگتی ہیں؟ کیا اس کا حسن مجھے لمحہ بھر خوش کر کے فنا ہو گیا؟ کیا یہ اس چشمے کے اندر کوئی پانی میں رہنے والی پری تھی یا جنگل کی دیوی تھی جو میرے کاندھے پر سے میرے پیچھے کھڑی جھانک رہی یا کسی ایسی دوشیزہ کا ہمزاد تھا جس سے کسی نے بے وفائی کی تھی۔ اور وہ

عشق کے ہاتھوں جان پر کھیل گئی اور ڈوب کر مر گئی؟ یا حقیقت ہی میں ایک پیاری لڑکی گرمجوشی دل والی اور ایسے ہونٹوں والی جن کا چومنا احاطۂ امکان سے خارج نہیں ہے۔ چپکے سے دبے پاؤں میرے پیچھے آ کھڑی ہوئی تھی اور اپنا عکس چشمے میں ڈال رہی تھی؟"

میں اسی انتظار میں بیٹھا دیکھتا رہا۔ لیکن پھر نظارہ دکھائی نہ دیا۔ میں اٹھ کے چلا آیا۔ مگر مجھ پر کچھ ایسا جادو سا ہو گیا تھا۔ کہ اسی روز سہ پہر کو میں اس چشمہ پر پھر گیا۔ وہی پانی امنڈ رہا تھا۔ وہی ریت چمک رہا تھا۔ اور وہی سورج کی کرن ٹمٹما رہی تھی۔ ہاں وہ نظارہ نہ تھا۔ وہاں اس عزلت آباد کا راہب ایک بڑا سا مینڈک موجود تھا۔ اور اس نے فوراً اپنی داغدار تھوتھنی کو ہٹا لیا اور سوائے اپنی لمبی ٹانگوں کے سارے کا سارا ایک پتھر کے نیچے غائب ہو گیا۔ مجھے وہ شیطان کی صورت دکھائی دیتا تھا۔ اور میں اسے یہ سمجھ کر مار بھی ڈالتا کہ کوئی جادوگر ہے۔ جو اس عجیب و غریب نازنین کو اس چشمے میں قید کئے ہوئے ہے۔

افسوس اور غم کے عالم میں میں گاؤں کو واپس آ رہا تھا۔ میرے اور گرجا کے مینار کے درمیان ایک چھوٹی سی پہاڑی تھی۔ پہاڑی کی چوٹی پر درختوں کا ایک جھنڈ باقی تمام جنگل سے علیحدہ تھا۔ مغرب کی طرف سے کچھ روشنی ان درختوں پر بھی منڈلا رہی تھی اور مشرق کی طرف ان کا سایہ بھی اکیلا ہی پڑتا تھا۔ چونکہ دن بہت ڈھل گیا تھا۔ دھوپ پر اداسی سی چھائی ہوئی تھی۔ اور سایہ کے چہرے پر بشاشت تھی۔ ظلمت اور تاریکی اس دھیمی روشنی میں ملی جلی تھی۔ گویا کہ دن اور شام کے ہمزاد ان درختوں کے نیچے دوستوں کی طرح آ ملے۔ اور ایک دوسرے کو اپنا ہم جنس پایا۔ میں نگاہِ تجسس سے اس نقشہ کو دیکھ ہی رہا تھا۔ کہ شاہ بلوط کے درختوں کے جھنڈ کے پیچھے سے ایک نوجوان لڑکی کی شکل دکھائی دی۔ میرا دل اس کو پہچان گیا۔ یہ وہی نظارہ تھا۔ لیکن وہ

اس قدر دُور اور ہوائی - اس دُنیا سے اِس قدر نرالی اور جس جگہ وہ کھڑی تھی اُس جگہ اُوداس عظمت سے اِس قدر بہرہ ور معلوم ہوتی تھی - کہ میرا دِل پہلے سے بھی زیادہ اُوداس ہو کر بجھ گیا - یہی خیال آیا - کہ اُس تک کیونکر میری رسائی ہو سکتی ہے؟

میری نظر اُدھر محوِ تماشا تھی - کہ یکایک اُن درختوں کے پتوں پر پڑ پڑ بارش ہونے لگی - ایک دم میں ہوا روشنی سے معمور ہو گئی مینہ کی ہر ایک بوند میں برستے ہوئے دھوپ کا کچھ حصہ منعکس ہوا - اور یہ تمام باریک بارش دُھندسی معلوم ہونے لگی جس میں صرف اِسی قدر سکت تھی - کہ روشنی کے بوجھ کو برداشت کر سکے - ہوا میں قوسِ قزح نمودار ہوئی - اِس کا رنگ اِس قدر شوخ تھا - جیسا آبشار نیاگرا کی قوسِ قزح کا ہوتا ہے اِس کا جنوبی سرا اِن درختوں کے آگے آ کر زمین کو چھوتا تھا - اور اِس نظارہ کو اِس طرح اپنا لباس پہناتا تھا - کہ گویا آسمانی رنگ ہی اُس کے حُسن کا شایاں لباس ہے - جب قوسِ قزح غائب ہوئی - تو وہ نازنین بھی جو اُس قوسِ قزح کا جزو معلوم ہونے لگی تھی - کافور ہو گئی - کیا اِس مہ جبین کی ہستی قدرت کے اِس نہایت پیارے ظہور میں جذب ہو گئی - یا اُس کا نفیس جسم اِس زنگار رنگ روشنی میں پگھل گیا؟ مگر میں اُس کے پھر نظر آنے کی آس نہ توڑوں گا - کیونکہ قوسِ قزح کا لباس پہن کر وہ اُمید کی تصویر بن گئی ہے"

اِس طرح سے یہ نظارہ چھُوٹ گیا - اور اِس جدائی کے لمحے کے بعد بہت سے پُر انار وہ دن آئے - میں نے اِس نازنین کو جب وہ میری نظروں سے غائب ہو گئی - چشمے کے پاس جنگل میں - پہاڑی پر - گانوں میں - پُرشبنم صبح کو - تپتی ہوئی دوپہر کو اور غروبِ آفتاب کے جادُو بھرے وقت - غرض بہت ہی ڈھونڈا مگر کچھ پتہ نہ ملا - ہفتے گذر گئے - مہینے گزر گئے - مگر وہ دکھائی نہ دی - میں نے اپنا بھید کسی کو نہ بتایا - اِدھر اُدھر پھرتا تھا یا تنہا بیٹھا رہتا تھا - گویا مجھے غدر میں

کی ایک جھلک دکھائی دی گئی تھی۔ اور اب اس دنیا میں دل نہیں لگتا۔

میں ایک اندرونی دنیا میں جابسا۔ وہاں میرے خیالات کی بستی تھی۔ وہ نظارہ اُن خیالات کے ہمراہ رہتا تھا۔ میں خود بخود بلا ارادہ کئے ہی گویا ایک عشقیہ فسانے کا ہیرو بن گیا۔ رقیب بھی خیال ہی خیال میں پیدا ہو گئے۔ واقعات بھی ہونے لگے اپنے اور دوسروں کے کارنامے بھی دکھائی دینے لگے۔ اور عشق کے تمام تغیرات و انقلابات کا مجھ کو تجربہ ہونے لگا۔ حتیٰ کہ رشک اور یاس کا انجام راحت ہوا۔ آہ اگر مجھے اِس وقت جوانی کی سی آتش خیز قوت متخیلہ اور کھولن کا بے جوش عطیہ یعنی قوت بیان دونو حاصل ہوں تو پیاری نازنینو! تمہارے دل میرے فسانے کو سُن کر تڑپ ہی تو اُٹھیں گے۔

ماہ جنوری کے وسط میں مجھ کو گھر سے بُلاوا آگیا۔ گھر کو روانہ ہونے سے ایک دن پہلے جو اُن مقاموں میں گیا جن کو اُس نظارہ نے میرے لئے مقدس بنا دیا تھا تو دیکھا کہ چشمے کا سینہ منجمد تھا۔ اور قوس قزح والی پہاڑی پر سوائے برف اور موسم سرما کی دھوپ کے اور کچھ نہ تھا۔ میں نے سوچا "مجھے اُمید قائم رکھنی چاہیئے ورنہ میرا دل ایسا ہی برف سا ٹھنڈا ہو جائے گا۔ جیسا یہ چشمہ ہے۔ اور تمام دنیا ایسی ہی ویران سنسان دکھائی دے گی جیسی یہ پہاڑی ہے۔ دن کا اکثر حصہ سفر کی تیاری میں گذر گیا۔ کیونکہ اگلی صبح کو چار بجے چلنا تھا۔ شام کو کھانا کھانے سے ایک گھنٹہ بعد جب سب تیاری ہو چکی۔ میں اپنے کمرے سے اُتر کر نشست گاہ میں گیا تاکہ پادری صاحب اور اُن کے کنبے سے جن کے گھر میں میں رہتا تھا رخصت ہو لوں۔ میں جو دروازے سے گذرا۔ تو ہوا کے ایک جھونکے نے میرا لیمپ گل کر دیا۔

تمام کنبہ حسب معمول نشست گاہ میں بیٹھا تھا۔ اور سوائے اس روشنی کے جو چولھے سے آتی تھی اور کوئی روشنی نہ تھی۔ چونکہ اس نیک دل پادری کی قلیل تنخواہ اُسے ہر قسم کی کفایت شعاری پر مجبور کرتی تھی۔ اس لئے اُس کے ہاں آگ کی

بنیاد ہمیشہ موٹی موٹی چھال ہوتی تھی۔ جو صبح سے رات تک سلگتی رہے اور خفیف گرمی پیدا کرے اور شعلہ نہ نکلے۔ اس شام کو چھال کا تو دہ نیا لگایا گیا تھا۔ اور اُس کے اُوپر شاہ بلوط کی تین گیلی شاخیں اور خشک چیڑ کے چند ٹکڑے تھے۔ جو ابھی سلگے نہ تھے۔ روشنی بالکل نہ تھی سوائے اُس کے جو دو نیم سوختہ لکڑیوں سے آتی تھی۔ جس سے انگیٹھی کے سرے بھی بالکل نہ ڈھکے تھے۔ مگر میں جانتا تھا۔ کہ بڈھے پادری کی آرام کرسی کہاں ہوتی ہے اور اُس کی بیوی کہاں بیٹھ کر جرابیں بُنا کرتی ہے اور اُس کی دو لڑکیوں سے کیونکر کترانا چاہئے۔ جن میں سے ایک تو موٹی دیہاتی لڑکی ہے۔ دوسری مرض سل کی کھائی ہوئی ہے اندھیرے میں ٹٹولتا ٹٹولتا پادری کے بیٹے کے پاس جا بیٹھا۔ یہ ایک کالج کا فاضل تھا۔ اور وہ سردی کی تعطیل میں گانوں میں مدرسہ پڑھانے آیا تھا۔ میں نے دیکھا کہ میرے اور فاضل کی کرسی کے درمیان معمول سے کم جگہ تھی۔

چونکہ لوگ اندھیرے میں ہمیشہ خاموش رہا کرتے ہیں۔ میرے وہاں پہنچنے سے کچھ دیر بعد تک ایک لفظ تک بھی نہ بولا گیا۔ خاموشی میں سوائے بڑی بی کے جراب بننے کی ٹک ٹک کے اور کوئی آواز خلل انداز نہ ہوئی۔ کبھی کبھی آگ ایک دھندلی سی روشنی ذرا سی دیر کے لئے ڈال دیتی تھی۔ جو بڑھے کی عینک پر ٹمٹماتی تھی۔ اور ہمارے حلقے کے گرد کچھ شک کے سے عالم میں منڈلاتی تھی۔ لیکن اس قدر دھندلی تھی۔ کہ ہمارے مجمع کے افراد کا نقشہ نہیں کھینچ سکتی تھی۔ مجھے خیال ہوا کیا ہم رُوحوں کی مانند نہیں ہیں؟ یہ منظر خواب سا تو ہے ہی۔ مگر کیا جس طرح مرنے والے جنہوں نے دنیا میں ایک دُوسرے کو جانا اور چاہا ہے۔ ابدالآباد عاقبت میں مل گئے اُس کی یہ ایک مثال نہیں ہے؟ ہم اس وقت ایک دوسرے کی ہستی سے آگاہ ہیں مگر نہ نظر کے ذریعہ سے۔ نہ آواز کے ذریعہ سے۔ نہ چھونے سے۔ بلکہ ایک باطنی آگاہی کے ذریعہ سے۔ کیا خفتگانِ خاک میں بھی ایسا ہی نہیں ہوتا؟
اس خاموشی کو اس سل زدہ لڑکی نے توڑا۔ اور اُس نے اس مجمع میں کسی

سے ایک بات کہی جس کو اُس نے راشل کہہ کر پکارا۔ اُس کی کانپتی ہوئی اور مدہم آواز کا جواب ایک ہی لفظ سے ملا۔ جس کو سُن کر میں چونک اُٹھا۔ اور اُس طرف کو جھک کر دیکھنے لگا۔ جدھر سے یہ آواز آئی تھی۔ "کیا میں نے کبھی یہ میٹھی میٹھی دھیمی دھیمی آواز سُنی ہے؟ اگر کبھی نہیں سُنی ہے؟ تو اُس کے سُننے سے اِس قدر پُرانی یادیں یا یادوں کے ہمزاد اور آشنا لیکن نامعلوم چیزوں کے سائے کیوں تازہ ہوتے ہیں؟ اور کیوں اِس کے چہرے کی بے ترتیب تصویروں سے میرا دل بھرا جاتا ہے۔ اگرچہ وہ اِس نشستگاہ کی تاریکی میں غایب ہے؟ میرے دل نے کس کو پہچان لیا۔ کہ اِس طرح دھڑکنے لگا؟" میں اُس کے پاس سانس کی آواز سُننے کے لئے متوجہ ہوا۔ اور آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر دیکھنے لگا کہ اُس کی شکل کی جو دکھائی نہ دیتی تھی تصویر کھینچوں۔

یکایک خشک چیڑھ جل اُٹھا۔ آگ سُرخ شعلے سے جلنے لگی اور جہاں پہلے اندھیرا تھا۔ وہاں وہ نظر آئی یعنی اُس چھپے والا نظارہ! وہ محض ایک نور کی روح تھی۔ کہ توس قزح کے ساتھ غائب ہوگئی تھی۔ اور اب آگ کی روشنی میں شاید اِس لئے ظاہر ہوئی تھی۔ کہ شعلے کے ساتھ ذرا کی ذرا چمکے اور کافور ہو جائے۔ مگر اِس کا رُخسار گلابی اور انسانوں کا سا تھا۔ اور اِس کا چہرہ کمرے کی گرم روشنی میں اس سے بھی زیادہ پیارا اور محبت آمیز دکھائی دیتا تھا جیسا میری یاد میں سمایا ہوا تھا۔ وہ مجھے جانتی تھی۔ وہ بشاشت آمیز تبسم جو اُس کی نگاہوں میں تھا اور جس سے اِس کے چھوٹے پر جب میں نے اُس کے نازک حسن کو چشمے میں دیکھا تھا، گڑھے پڑے جاتے تھے۔ اب بھی اُسی طرح موجود تھا۔ ایک لمحے کے لئے ہماری نگاہیں چار ہوئیں۔ دوسرے لمحہ میں جلتی ہوئی لکڑی پر چھال کا ڈھیر آگرا۔ اور تاریکی اُس نورانی نژاد کو مجھ سے چھین لے گئی۔

حسین نازنینو! یہ کہانی یہیں ختم ہے۔ کیا یہ سیدھا سادا اور نتلا ہی دل۔ راشل اس گاؤں کے زمیں کی بیٹی تھی۔ اور جب روز میں گاؤں میں تھا۔ اُس

سے اگلی صبح کو گانوں سے ایک مدرسے کو چلی گئی تھی اور میرے گانوں سے روانہ ہونے سے پہلے دن وُہ واپس آگئی تھی۔ اگر میں نے اُسے فرشتہ بنا دیا ہے۔ تو یہ نقشہ تو ہر نوجوان عاشق اپنی معشوقہ کا کھینچتا ہے۔ میری کہانی کا عطر یہ ہے۔ پیاری نازنینو؟ تم کو فرشتہ بننے کے لئے بہت ہی کم بدلنے کی ضرورت ہے۔

# ترجمہ

# دستار

ٹوپی پر جو مضمون لکھا جا چکا ہے اُسے پڑھ کر ایک نقادِ سخن نے یہ رائے لکھی ہے "بہت سی ٹوپیاں ملاحظہ سے رہ گئیں عمامے پر بھی نظر ہونی چاہیے تھی" بے شک کئی ٹوپیاں ابھی منتظر توجہ ہیں۔ اور کیا عجب ہے کہ اُن کی پرسش کا بھی کوئی دن آ جائے۔ سردست دستار سے دو دو باتیں ہو جائیں۔ خدا جانے الفاظ میں تاثیر کہاں سے آ جاتی ہے۔ ممکن ہے۔ بعض لوگ اس سے آگاہ نہ ہوں۔ لیکن میرا یہ ایمان ہے۔ کہ بعض لفظ بنے ہی ایسے ہوتے ہیں۔ کہ معزز معلوم ہوں اور بعض ایسے خفیف ہوتے ہیں۔ کہ نظر میں نہ جچیں۔ شاید کوئی صاحب کہیں۔ کہ محض پُرانے اور دیر سے دلنشین شدہ خیالات سے کہتے ہو۔ مگر میرے ذہن میں لفظ دستار باوجود زمانہ کی ناقدر شناسی کے کانوں کو معزز معلوم ہوتا ہے۔ اور ٹوپی باوجودیکہ مقبول عام کا طرہ اُس کے سر پر ہے کچھ ہلکی سی چیز نظر آتی ہے۔ دستار کسی زبان میں اس کا نام لو۔ ایک متانت اور سقاہت کا بوجھ سنبھالے ہوئے معلوم ہوتی ہے۔ پگڑی ہی دیکھیئے۔ تعداد حروف اور وزن تو وہی ہے۔ جو ٹوپی کا۔ مگر اُس سے کسی قدر بھاری بھرکم ہے اس کے تلفظ میں بھی ایک قسم کی گرانی ہے۔ اور یہ گرانی کچھ لفظی ہی نہیں قیمت میں بھی پگڑی ٹوپی سے گراں قدر ہے۔ ململ کی سادہ یا بیلدار ٹوپی چند آنوں میں ملے۔ تو پگڑی چند روپوں میں۔ ٹوپی اگر طلائی کام کی یا سلمے کی یا لیسدار لو۔ تو معمولی پانچ سات روپے میں۔ لیکن پگڑی اگر ریشمی یا زرکار یا اور کسی طرح کے تکلف والی ڈھونڈو تو بیس روپے سے لے کر سو روپے تک کی۔ کسی بامذاق آدمی کے سامنے اس کا عربی نام لیجئے "عمامہ"۔ دیکھئے کتنی وقعت اُس کے دل میں پیدا ہوتی ہے اول تو عمامہ خود معتبر چیز ہے۔ دوسرے معتبروں کی صحبت میں

معتبر بن گیا ہے۔ جب اس کا ذکر سنو کسی بزرگ کے نام کے ساتھ آتا ہے۔ کچھ نہ ہو تو زاہد یا شیخ گویا اُن کے ساتھ مخصوص ہو گیا ہے مثلاً کہتے ہیں ؎

دیکھنا محفلِ رنداں میں نہ آنا اے شیخ
یہ وہ محفل ہے۔ کہ عمامہ اُچھل جاتا ہے

اس شعر سے دو مطلب نکلتے ہیں۔ ایک تو یہ کہ شیخ صاحبِ عمامہ ہے۔ دُوسرے یہ کہ اسی کے نزدیک عمامہ عزیز ترین مقبوضات ذاتی ہے جس کے متعلق خوف دلانے سے گویا اُس کے شریکِ محفل ہونے کا احتمال بھی نہیں رہے گا۔ اسی طرح ایک اور رند مشرب حضرت فارسی میں فرماتے ہیں ؎

در کوئے مغاں زاہد نیست تکلف را
گیرم کہ تو گنجیدی عمامہ نمے گنجد

یہاں عمامہ زاہد کی ملک قرار دیا گیا ہے اور اُس کا رُعب اِس درجہ ہے کہ مجمع رندان اس سے گھبراتا ہے۔ اور اس لئے چاہتا ہے۔ کہ عمامہ اُن کے تخلیہ میں خلل انداز نہ ہو۔ اور اس کو ایک ایسی بڑی چیز قرار دیتا ہے۔ کہ خود زاہد سما جائے تو سما جائے مگر عمامہ کے لیئے گنجائش کہاں۔ دستار کی فضیلت اسی سے ظاہر ہے کہ دستارِ فضیلت کا یہ ایک جزو ہے۔ پگڑی کی توقیر میں اتنا کہنا کافی ہے کہ اب تک ہمارے دیہات میں سر پر پگڑی ہونا سرداری کی علامت ہے۔ یہ نہ سمجھنا کہ بعض پُرانے توہمات اور قدیم رواج ہیں۔ بلکہ ٹوپی پوش حکمران خود پگڑی کے قدردان ہیں۔ عدالتوں اور دفاتر سرکاری کا ایک اَن لکھا قانون ہے کہ لوگ پگڑی باندھ کر آئیں۔ کلکتہ میں بنگالی لوگ جو ٹوپی اور پگڑی دونوں کی قید سے آزاد ہیں۔ اور قدرت کی بنائی ہوئی کھوپری اور اُس پر روغن ناریل سے تر بتر کنگھی کئے ہوئے بالوں کو کافی زینت سمجھتے ہیں۔ عدالت کی کرسی پر بیٹھتے وقت ایک گول سی بندھی بندھائی پگڑی سر پہ دھر لیتے ہیں۔ وہی نشان حکومت ہے۔ اور وہی تمغائے لیاقت۔ گھر گئے اور پگڑی اُتار کر رکھ دی۔ گویا جج یا منصفی سے سبکدوش

ہوتے۔ اور گھر پر سیدھے سادے رنرے پڑے بنگالی بن کر آرام اور بے فکری سے بیٹھ گئے۔ ادھر صوبجات متحدہ کی جانب چلے آیئے۔ اور آپ دیکھیں گے کہ پنڈت جی ہیں۔ تو اپنی گتھی ہوئی پگڑی پر نازاں ہیں۔ اور سیٹھ جی مہاراج کو اگر کوئی چیز گماشتوں۔ دلالوں اور عام بیوپاریوں سے ممتاز کرتی ہے۔ تو گلابی رنگ کی ایک ذرا سی پگڑی ہے۔ جسے قالبوت پر رکھ کر باندھتے رہنا۔ بعض غریب لوگوں کا ذریعہ معاش ہے۔ اور مولوی صاحب کا تو کیا ہی کہنا۔ اُن کا عمامہ تو مولویت کا جزو ضروری ہے۔ جنوب ہو یا شمال۔ ہند ہو یا سندھ۔ کشمیر ہو یا میسور مولوی صاحب کا عمامہ موجود ہے۔ تھوڑے تھوڑے فرق سے یہ دو شعر اکثر مولوی صاحبان کیلئے موزون معلوم ہوتے ہیں ؎

دیتا جاروب سر خاک ہے جامہ اُن کا
چھتریاں سر پر لگائے ہے عمامہ اُن کا
سر پہ دستار فضیلت کی بہت بھاری ہے
پیٹ اُن کا تو کتب خانہ کی الماری ہے

جنوبی ہندوستان کو دیکھو۔ تو اہل مدراس نے پگڑی کی قدر پہچانی ہے۔ یعنی اس درجے تک کہ جوتے کو بھی اُتار پھینکا ہے۔ عجب مزا آتا ہے جب کسی پرانے ڈھنگ کے مدراسی کو دیکھیں۔ کوٹ بھی ہے پتلون بھی۔ کالر بھی۔ سر پر دوپٹہ بنارسی تیس چالیس روپے کا بندھا ہوا ہے۔ مگر پاؤں پر نظر ڈالو تو جرابوں کے تکلف سے بھی فارغ ہیں۔ اچھے اچھے معزز ننگے پاؤں ریت پر یوں دوڑتے پھرتے ہیں۔ کہ دیکھنے سے تعلق رکھتا ہے۔ اہل بمبئی کا تو کیا کہنا۔ انہوں نے تو عمامہ کو اپنی اصلی خوبی کے ساتھ قائم رکھا ہے۔ مرہٹوں کی پگڑی بھی ایک خاص بانکپن رکھتی ہے۔ مگر اس کے نیچے منڈے ہوئے سر کی نمائش اسے کسی قدر بدزیب بنا دیتی ہے۔ مگر بمبئی کے مسلمانوں کی خوبصورت عبائیں۔ اُن پر لمبی لمبی قبائیں اور سروں پر خوشنما اور قیمتی عربی عمامے۔ اُن کے تمول۔ اعتبار اور اعزاز کی مجازی

علامتیں ہیں۔ کاش یہ عمامے ساتھ علمی فضیلت بھی لئے ہوتے۔ پھر تو ہم مسلمانانِ بمبئی کو دوسرے مقامات کے لوگوں کے لئے نمونے کے طور پر پیش کر دیتے پارسیوں کا لباس سر بھی درحقیقت ایک قسم کی بندھی بندھائی پگڑی ہے۔ اور وہ اس قدر بلند۔ دیرپا اور مضبوط ہوتی ہے۔ کہ زبان حال سے یہ کہتی ہے۔ کہ اس زمانہ میں ہندوستان کی قوموں کی لاج اسی پگڑی نے رکھی ہے وسط ہند اور راجپوتانہ کی ریاستوں میں آئیں تو پگڑی ایک خاص سپاہیانہ ٹھاٹھ بدلتی ہے۔ تصویریں ہوں تو دکھائیں کہ فوجی جوان کس آن بان سے پیچ دار دوپٹے زیب سر کر کے اتراتے پھرتے ہیں۔ کجکلاہی کے بجائے کج دستاری سے کام لیا ہے ایک طرف پگڑی کے پیچ کان سے دور اوپر کی طرف بھاگے جاتے ہیں۔ ایک طرف پہاڑ کی چوٹی ہے۔ تو دوسری طرف وادی غرض پگڑی کیا ہے نشیب و فراز عالم کی تصویر ہے اس پگڑی میں ایک چیز اور ہے جس کے دکھانے سے عکسی تصویر بھی قاصر ہے۔ یعنی اس کے خوشنما رنگ معلوم ہوتا ہے۔ وردی میجر صاحب نے قوس قزح آسمان سے چھین کر سر پر لپیٹ لی ہے۔

یوں تو ہندوستان کے ہر حصے میں دستار کسی نہ کسی صورت میں موجود ہے۔ مگر ہمارا پنجاب تو اس کا گھر ہے۔ یہاں اس کی بن آئی ہے۔ جتنی بڑی ہو۔ اتنے ہی آپ امیر۔ اتنے ہی معتبر۔ چھوٹی سی پگڑی باندھ کر کوئی باہر نکلے۔ تو کہتے ہیں:۔ "ارے میاں! یہ کیا لنگوٹی سی سر پر باندھ رکھی ہے۔" بہاول پور۔ ملتان۔ ڈیرہ جات۔ ان اطراف میں تو پورا تھان سر پر دھر لیتے ہیں۔ اور اس پر بھی قانع نہیں۔ اگر اور بڑے تھان ولایت سے بن کر آنے لگیں۔ تو اس نواح میں بڑے گاہک ہیں۔ ان پگڑیوں میں ایک خوبی ہے۔ ان کے پیچ ایسے عجیب ہوتے ہیں کہ گویا بیقاعدگی میں باقاعدگی لپٹی ہوئی ہے۔ بظاہر کوئی کدھر گیا ہے۔ اور کوئی کدھر اور ایک شخص کی بندش دوسرے سے نہیں ملتی۔ پیچ دیوانے معلوم ہوتے ہیں مگر اُن کی دیوانگی میں بھی ایک "ترتیب" ہوتی ہے۔ بڑے شہروں میں اور

اختلاف اپنی آنکھوں سے دیکھ رہے تھے (وجہ یہ تھی کہ ذات کا علم چاہے آسمان پر ہو یا زمین پر سب سے آخر میں حاصل ہوتا ہے) تا وقتیکہ اُنہوں نے جھانک کر سمندر کے آئینے میں اپنی اپنی صورتیں دیکھ نہ لیں۔ جو ٹھیک ٹھیک اُن کا خط و خال اور محل و مقام دکھاتا تھا۔ توجہ کے ساتھ اِس آئینے میں اپنا ذاتی خط و دیکھتے دیکھتے سب کو بتدریج عاجزی اور انکسار کا سبق یاد ہو گیا۔ نہ ہوا تو ایک دُمدار ستارے کو جو اپنی آفتاب تک پھیلی ہوئی چمکیلی دُم پر۔ ایسا بھولا ہوا تھا کہ اب بھی اپنے آپ کو آسمان کا بادشاہ ہی خیال کرتا تھا۔

جب وہ اِس طرح اپنے آپ کو اور ایک دوسرے کو غور سے دیکھ رہے تھے۔ اُن کی توجہ ایک بار ایک نورانی جماعت متعش کے نار کی طرف منعطف ہوئی۔ جو تھوڑی دیر تک اُفق سے اُوپر جھک کر نظروں سے غائب ہو گیا۔ یہ چاند تھا۔ پہلی تاریخ کا نیا چاند۔ خوف زدہ ادا سے اُس نے اُس چمکیلے گروہ پر نظر کی اور جب اُس نے دل میں خیال کیا۔ کہ میرا لاغر اور بے کینڈے جسم اُن کے کامل تناسب اعضاء کے مقابل میں کیسا ذلیل اور بے حقیقت ہے۔ تو سمندر کے دوستانہ دامن میں اُن کی نظروں میں اپنا مُنہ چھپا لینا اُسے ایک خوشی کی بات معلوم ہوئی۔ جب وہ نظروں سے غائب ہو گیا۔ تو ستارے ایک دوسرے کو متجسسانہ نگاہِ حیرت سے دیکھنے لگے۔ گویا زبانِ حال سے یہ کہتے تھے۔ کہ سبحان اللہ! کیا صورت تھی۔ صدقے اِس صورت کے" اور وہ پھر جلد جلد آزادی کے ساتھ اُس کے باب میں گفتگو کرنے لگے۔ لیکن جس حال میں کہ وُہ اُس کی خمیدہ پُشت اور اُس کی نادیدہ ادا کی ہنسی اُڑا رہے تھے۔ یکایک انہیں معلوم ہوا کہ خود اُن کی روشنی بھی مدھم پڑتی جاتی ہے۔ پُورب کی طرف پو پھٹنے لگی۔ اور بڑی حیرت کے ساتھ سب نے دیکھا۔ کہ مدھم پڑتے پڑتے آنکھوں سے غائب ہوتے جاتے ہیں۔ بلکہ انہیں ڈر ہوا۔ کہ کہیں سرے سے بالکل غائب ہی نہ ہو جائیں ٭

یہ خواب عدم میں پڑے ہوئے اجرام فلکی دوسری شام کو آنکھیں ملتے ہوئے بتدریج پھر بیدار ہوئے۔ اور آنکھیں کھول کر جب اُنہوں نے دیکھا کہ کل کی رات کی انجمن بھر جوں کی توں موجود ہے۔ تو دل میں بہت ہی خوش ہوئے وہ چھوٹی چمکیلی شاخ بھی نظر آئی۔ جو مغربی پہاڑوں کے سلسلے پر نیچے کو جھکی ہوئی تھی لیکن اگرچہ پہلی دفعہ سے اب کسی قدر زیادہ چمکیلی تھی۔ وُہ پھر بھی جلد دامنِ اُفق میں غائب ہوگئی۔ اور دُمدار ستارے کو سارے آسمان پر مغرورانہ ادا سے قابض چھوڑ گئی۔

تیسری شام کو چاند قد آور روشنی میں اس قدر بدیہی طور پر بڑھ گیا تھا۔ اور پہلے دن کی نسبت آسمان میں اس قدر اوج گزرا تھا۔ کہ اگرچہ وہ اب بھی جلدی نظروں سے غائب ہوگیا۔ مگر کہکشاں کی دونوجانب شروع سے آخیر تک مضمونِ گفتگو وہی تھا۔ یہاں تک کہ نو پیدا شدہ آدمی کو اس کی پہلی میٹھی نیند سے جس میں وہ پڑا بہشت میں سوتا تھا۔ جس نسیم نے آکر جگایا۔ اُس نے ستاروں کو آکر اطلاع دی۔ کہ اب میدان خالی کرو۔ آفتاب اپنے جاہ و جلال کے ساتھ آتا ہے اور دنیا کی پیدائش کا پہلا سبب ایسے جاہ و جلال کے ساتھ لاتا ہے۔ جس کے دیکھنے کو دُنیا کے انحطاط کے زمانے میں لوگوں کی آنکھیں ترسیں گی۔ اگلی رات کو چاند نے اپنی کرسی اور بھی بلند کر دی۔ اور پہلے سے کہیں زیادہ چمکدار دکھائی دیا۔ یہاں تک کہ اُس کے آس پاس جتنے چھوٹے ستارے تھے۔ اُن کو سب نے دیکھا۔ کہ زرد پڑ گئے تھے۔ اور بعض تو نظر بھی نہ آتے تھے۔ چونکہ اُن کے رفقا اُس کی توجیہ معقول نہ کر سکتے تھے۔ انہوں نے قیاس کیا۔ اور ایسا قیاس انہیں کرنا ہی چاہیے تھا کہ چاند کی روشنی جو بڑھ رہی ہے۔ تو انہی کی روشنی سے۔ گویا چاند ایک ایک کر کے سب کو نگل رہا ہے۔ اور یہ خوف تمام میں عام ہو کر پھیل گیا۔ کہ چاند جوں جوں بڑھتا جائے گا۔ ہم سب کو نگلتا جائے گا۔ یہانتک کہ ہم میں ایک فرد بھی باقی نہ رہے گا۔

خصوصاً پنجاب کی ریاستوں کے دار الخلافوں میں زنگار رنگ کی پگڑیاں عجب بہار دکھاتی ہیں۔ سرحد پنجاب میں پگڑی کو زیادہ وزن دار بنانے کے لئے ایک خاصہ بوجھل کُلّہ (جو چھوٹے پیمانہ پر مصر کا مینار ہوتا ہے مخروط) جزو دستار قرار دیا گیا ہے اور اس کی ساخت میں بہت محنت صرف کی جاتی ہے۔ اس زمانہ میں زندگی کے مختلف صیغوں میں اِن دستار کی بھی ناموری بڑھ چلی ہے۔ کیا ہوا۔ اگر بنگالہ کے لوگ اسے اُتار کر پھینکنے پر آمادہ رہتے ہیں۔ اور بمبئی مدراس والے دستار وقت ضرورت پہنتے ہیں۔ جب تک پنجاب کے دم میں دم ہے۔ پگڑی کا بھرم کھُلنے نہیں پائے گا۔ بلکہ اور لوگ بھی اس کا دم بھرنے لگیں۔ تو عجب نہیں۔ کیا انہیں معلوم نہیں۔ کہ پنجاب میں سب سے زیادہ خصوصیت اسے سکھوں کی قوم سے ہے (ان کے لمبے بال کسی اَور لباس میں سنبھالے ہی نہیں جا سکتے) اور سرکار دولتمدار کی نظر میں سب سے منظورِ نظر قوم اس وقت سکھوں کی ہے۔ جو دستار کی فضیلت سے اب تک منکر تھے۔ اور اس کی بزرگی میں شک رکھتے تھے۔ اُن کے لئے یہ دلیل قطعی ہونی چاہیئے۔ کہ سکھوں کے سر پہ پگڑی ہے۔ . . . . . . .

. . . . اور اس پگڑی پر لارڈ کرزن بہادر کا ہاتھ ہے

محمد اکرام

# چاند اور ستارے

یہ پرانی کہانی ہے۔ ایک پروفیسر صاحب نے انگریزی زبان سے اخذ کرکے ہمیں عنایت کی ہے۔ وہ تو کسر نفسی سے فرماتے ہیں۔ کہ اس پر صرف یہ لکھدیا جائے۔ کہ ایک کالج کے پروفیسر کی مترجمانہ کوشش، مگر ہم جانتے ہیں۔ کہ اسے محض ترجمہ کہنا قابل مضمون نگار کی حق تلفی ہوگی۔ انگریزی مضمون نے پروفیسر صاحب کی سحر تاثیر طرز تحریر میں وہ روپ نکالا ہے۔ کہ فرنگی زاد نظر آنے کے بجائے ہندی نژاد معلوم ہوتا ہے۔

دنیا کی پیدائش کا چوتھا دن جب ختم ہوا۔ اور آفتاب عالم تنہائی میں اپنا پورا جاہ و جلال دکھا کر غروب ہوگیا۔ اور روئے زمین پر جس کو ابھی تک آبادی کا شرف نہیں حاصل ہوا تھا۔ تاریکی پھیلنے لگی۔ تو ایک اکیلا مگر خوبصورت ستارہ آسمان پر نمودار ہوا۔ اپنے نئے خلعت وجود میں حیرت اور خوشی کے ساتھ کانپتے ہوئے اُس نے اپنے چاروں طرف نظر جو دوڑائی۔ تو دیکھا کہ نہ آسمان پر اُس کا کوئی ثانی ہے۔ نہ زمین پر لیکن بہت زیادہ زمانے تک وہ اکیلا نہ رہا۔ ابھی ایک پھر دوسرا پھر تیسرا چمکیلا ہم چشم اُس سے آملا۔ یہانتک کہ ایک گھنٹے میں سارا آسمان سیارات اور ثوابت سے جگمگا اُٹھا جن میں ایک عظیم الشان دُمدار ستارہ بھی تھا۔ جو سمت الراس پر چمک رہا تھا۔

ان اجرام فلکی نے کچھ دیر تک اپنی حالت اور ایک دوسرے کی حالت پر غور کی اور ان میں سے ہر ایک نے چاہے چھوٹا ہو یا بڑا دل میں خیال کیا کہ تمام عالم کا نورانی مرکز میں ہی ہوں۔ اُن کو اپنی نسبت جو یہ مغالطہ واقع ہوا تھا وہ رفع نہ ہوا۔ اگرچہ سب کے سب اپنے ہم چشموں کے قد و قامت میں

اگرچہ چاند ہر شب اسی طرح بڑھتا اور روز بروز خوبصورت ہوتا جاتا تھا۔ مگر پھر بھی وہ اپنا انکسار اور تواضع نہ چھوڑتا تھا۔ یہاں تک کہ اُس کا ہلال بڑھتے بڑھتے شکل بدر میں آ گیا۔ تب کسی قدر وُہ اپنی فوقیت پر نازاں نظر آیا۔ اُس کی شاعیں بھی ایسی تاباں و درخشاں ہو چلیں۔ کہ بہت کم ستارے اُس کے جلوے کی تاب لا سکتے تھے۔ دُمدار ستارہ بھی اُس کے آگے پھیکا پڑ گیا۔ اپنے کمال کی شب کو وہ نہایت جاہ و جلال کے ساتھ وسطِ آسمان میں کرسی حکومت پر جلوہ گر ہوا۔ اور زمین کو دن کا سا ایک خاص نازک اطلسی خلعت عنایت کیا آئینہ بحر میں جو اُس نے اپنی صورت دیکھی۔ تو اپنے عالم حسن پر گھنٹوں محو حیرت رہا۔ کچھ ستارے جو اَب بھی بے حیائی سے آسمان پر لچکے جاتے تھے۔ اُن کی زیادہ نیلگون گہرائی میں جا چھپے کہ ایک محفوظ فاصلے سے اُس کے سب پر غالب آجانے والے حسن تاباں کا نظارہ کریں۔

چاند بھی اِس خیال سے کچھ کم متحیر نہ تھا۔ کہ دیکھو تو دیکھتے دیکھتے قد اور روشنی میں مَیں کس قدر بڑھ گیا۔ اور نہیں معلوم ابھی اور کہاں تک بڑھوں گا۔ اُس کی خود بینی نے اُسے یہ سمجھایا۔ کہ اگرچہ شکل تو میری پُوری بن گئی ہے۔ لیکن قد ابھی اَور بڑھے گا۔ کیا مَیں بڑھتے بڑھتے اِتنا بڑا نہیں ہو سکتا۔ کہ آدم اَور اُس کی ہم خوابہ حوّا باغ عدن کے کسی گوشہ سے جھانک کر دیکھیں۔ تو انہیں بھی آسمان میں چاند ہی چاند نظر آئے؟ لیکن وُہ اِسی دِل خوش کن خیال میں مست تھا کہ یکایک اُس پر ایک سیاہ چھائیں نمودار ہوئی۔ جو ایک کنارے سے بڑھتے بڑھتے اُس کی سطح کو سیاہ کرتی ہوئی دُوسرے کنارے تک چھا گئی جس سے اُس کا سارا چہرہ گہنا گیا۔ اور لوح آسمان پر ایک بدنما داغ سے زیادہ اس کا رُتبہ نہ رہا۔ اِس مصیبت کو آتے دیکھ کر ستارے اپنے اپنے گوشہ سے چاند کی ذلت کا تماشہ دیکھنے کو نکل آئے۔ لیکن اُن کی خوشی اور چاند کی ذلت کچھ بہت دیر تک نہ رہی۔ چھائیں جس طرح بڑھی تھیں۔ اُسی طرح رفتہ رفتہ

گھٹ بھی گئی۔ اور اب چاند پہلے سے زیادہ خوبصورت اور چمکدار نظر آنے لگا۔

دوسرا دن گذر گیا۔ اور دوسری رات آئی۔ اور اپنے معمول کے مطابق چاند پھر نکلا۔ مگر کسی قدر دیر بعد۔ جبکہ وہ زمین کے اوپر چل رہا تھا۔ اُس وقت بھی یہ خوف اُس کے دل میں گذرا تھا۔ کہ میری چمک جتنی کل تھی۔ اتنی آج نہیں مگر جب اُس نے اپنا چہرہ دریا میں دیکھ لیا۔ تو پھر یہ نامبارک نقص اُس کے دل پر آئینہ کی طرح روشن ہوگیا۔ موسم شورانگیز تھا۔ ہوا میں یکایک تیزی پیدا ہوئی۔ اور موجیں اُٹھ کر مُنہ میں جھاگ بھر لائیں۔ شاید جوار پہلے ہی پہل چاند کی ہمدردی کو اُٹھا تھا۔ اور جو بات پہلے کبھی نہ ہوئی تھی۔ وہ یہ تھی۔ کہ ایک خوفناک طوفان نے بجلی سے آسمان کو دہلا دیا۔ اور مینہ سے زمین کو نہلا دیا۔ چاند نہایت گھنگھور بجلیوں والی گھٹا کی جھپٹ میں آگیا۔ حالت اضطراب میں۔ جس سے چاند کی ذلت ڈھکی رہی۔ اُس کے خوش ہونے والے حریف بھی نہیں معلوم کہاں جا چھپے۔

دوسری شام کو اور اسی طرح بعد میں بھی کئی شاموں تک چاند دیر کر کے نکلتا رہا۔ اور روز بروز دھندلا ہی ہوتا جاتا تھا۔ اور اُدھر حال یہ تھا۔ کہ ہر موقعہ پر وہ چھوٹے ستارے جو اُس کے آگے پہلے غائب ہو گئے تھے زیادہ نکلتے آتے تھے۔ اور اُسکے زوال پذیر عزت و جلال اور نقصان پذیر حسن و جمال کو دیکھ دیکھ کر خوشی سے جامے میں پھولے نہ سماتے تھے۔ کامیابی نے چاند کو خودبین اور مغرور بنا دیا تھا مصیبت نے اُس کے خیالات کی اصلاح کی۔ اور عجز و انکسار کے نرم نرم دلفریبیوں سے پھر وہ جگہ دلوں میں حاصل ہوئی۔ جو غرور کے ہاتھوں چھن گئی تھی۔ کیونکہ جب اُس کی بدری شکل گھٹ کر آخیر حصۂ ماہ میں خمیدہ ناخن کی شکل رہ گئی۔ تو سارے آسمان والوں کی نظر میں سب دنوں سے وہ زیادہ ڈھنگ کا نظر آیا۔

آخرکار ایک رات ایسی بھی آئی جب کہ چاند کا کہیں پتہ نہ تھا۔ دُمدار

ستارہ بھی کسی غیر معلوم حصّے میں چلا گیا تھا۔ اُس شب کو ساری رات آسمان پر سناٹا رہا۔ ہیئت کے انقلاب پر اطمینان کے ساتھ غور کرتے ہوئے ستاروں نے غروب آفتاب سے طلوع فجر تک اپنا سفر طے کیا۔ اور تجربے سے عقل حاصل کر کے متواضع پر راضی برضا رہے۔ اور ہر ایک اپنی تقدیر پر شاکر تھا چمکی ہوئی تھی جب بھی اور نہ چمکی ہوئی تھی جب بھی۔

دوسری شام کو چاند نئے ہلال کی صورت میں مطلع مغرب سے پھر نمودار ہوا۔ جس سے سب کو حیرت بھی ہوئی اور خوشی بھی۔ فوراً آسمان کے ہر حصّے سے اُس کو سبھوں نے اِس پھر جی اُٹھنے پر دل سے مبارکباد دی۔ کہتے ہیں۔ کہ ٹھیک اُس وقت جبکہ وہ غروب ہو رہا تھا۔ اور جبکہ اُس کی کمان دھندلے رنگینی اُفق پر ابھی لٹک ہی رہی تھی۔ ایک فرشتہ نمودار ہوا۔ جو اُس کے دونوں سروں کے بیچ میں خاص ادا سے کھڑا تھا۔ جب اُس نے مڑ کر دیکھا۔ تو اُس کی آنکھ جلدی سے اِس سرے سے اُس سرے تک تمام دنیا پر پھر گئی۔ آفتاب تو نہیں معلوم کہاں کتنا نیچے ڈوبا پڑا تھا۔ چاند اُس کے زیرِ قدم ہی تھا۔ نیچے زمین جہاں تک نگاہ کام کرتی تھی سغرش زمردین بچھا رہی تھی۔ اُوپر آسمان برج برج میں چراغاں کر رہا تھا۔ وہ آن کی آن ٹھہر گیا۔ اور پھر اُس زبان میں جس میں صبح کے ستاروں نے مل کر گایا تھا۔ اور بندگان خدا نے خوشی کے نعرے مارے تھے۔ اِس طرح زمزمہ سنج حمد و ثنا ہوا :-

"اے صانعِ مطلق! اے حکیم برحق۔ تیری صنعتیں بڑی اور حیرت میں ڈالنے والی ہیں۔ جس چیز کو دیکھتا ہوں۔ تیری حکمت اُس سے آشکار ہے"

اتنا کہہ کر وہ تو خاموش ہو گیا۔ مگر وہ زمزمہ آسمان کے گنبد میں اُس وقت سے آج تک برابر گونج رہا ہے۔

# تصویر کے دو رُخ (۲)

یوں تو ہر تصویر کے دو رُخ ہوتے ہیں - ایک روشن ایک تاریک - ایک سفید اور ایک سیاہ - ایک طرف نقش ونگار اور ایک طرف ورق سادہ ایک رُخ خط وخال کی آرائش سے زیبا اور دوسرا حسن وخوبی سے معرا - مگر جو درد ناک اور تعجب خیز نظارہ اہلِ ہند کی روزمرہ زندگی کی تصویر کے دو رُخ دکھاتے ہیں بہت کم تصویریں دکھا سکتی ہیں - افسوس! اس تصویر کی نقل اتارنے کیلئے جیسے صاحبانِ فن کی ضرورت ہے - وہ میسر نہیں نقاش ازل نے بھی اُسے کھینچکر دست از قلم کشیدہ پر عمل کر لیا ہے - اور جب کبھی کسی مصور نے اُس کا نقشہ اُتارنے کی کوشش کی ہے - وہ نور اور پرتو دونو کو یکساں تناسب کے ساتھ دکھانے میں کامیاب نہیں ہوا - کسی کی تصویر میں نور اچھا جلوہ گر ہے - تو پرتو ندارد - اور کسی نقاش کی نظر پرتو پر جا پڑی ہے تو نور نظر سے اوجھل ہو گیا ہے - ہاں چشم بینا کے مطالعہ کے لیئے نقاش ازل کے ہاتھ کی تحریر کے اوراق ہر وقت وا ہیں - آنکھ کو چاہیئے - کہ کھل جائے اور تماشہ دیکھے -

چلیئے - پہلے کسی عہدہ دار سرکاری کے مکان کی سیر کریں - ایک بڑی ڈیوڑھی سے گذر کر ایک وسیع صحن میں پہنچتے ہیں - صحن کے عین وسط میں ایک حوض ہے - جو پانی سے لبالب ہے - حوض کے چاروں طرف خوشنما گملے رکھے ہیں - کرسیاں بچھی ہوئی ہیں - اور ہمارے معزز عہدہ دار سرکاری جو ایک پرانی وضع کے بزرگ ہیں - کچہری سے آکر جبہ وغیرہ اُتار کر ذرا استا رہے ہیں - فراش پیچھے ایک بڑا دستی پنکھا لیئے کھڑا ہے - اور ہمارے معزز دوست پیچوان کی چاندی کی موہنال منہ میں لیئے دھوئیں کے بادل نکال نکال کر اُن کی پیچ در پیچ رفتار کا ایک مست نگاہی کے ساتھ لطف لے رہے ہیں - گویا آرام وآسائش کی مورت

ہیں۔ اگر کوئی اجنبی اتنی ہی کیفیت کو دیکھے تو سمجھے کہ ہندوستان میں لوگ بڑے آرام سے زندگی بسر کرتے ہیں لیکن ذرا گستاخی سے نگاہ تصوّر کو زنانے کی طرف لے جائیے اور نقشہ ملاحظہ کیجئے۔ کہ گھر کے لوگ "کس حالت میں ہیں۔ بیوی صاحبہ ہیں۔ کہ بھیں بجنیں ایک چارپائی پر متمکن ہیں۔ چارپائی پر ایک طرف کو ایک پاندان رکھا ہے جس کے باہر تک کتھے چونے کے دھبے ہیں۔ اُس کے پاس ایک بچے کا ٹوٹا سا کھلونا پڑا ہے۔ پائنتی کی طرف کچھ ساگ پات دھرا ہے۔ اور وہ ماما کو پکار رہی ہیں" ارے جلدی کھانے کی فکر کر۔ ابھی میاں آتے ہونگے۔ ذرا دیر ہوگئی تو میری جان کھا جائیں گے۔ تیرا کیا جائے گا" اُدھر سے ماما بڑبڑاتی ہوئی آتی ہے "جب سے اِس گھر میں آئے ہیں۔ نہ دن کو چین نہ رات کو آرام ہے۔ سارا دن کام کاج میں کھپ جاتا ہے۔ اور پھر بیوی کو دیکھو۔ تو پیشانی سے بل ہی نہیں اُترتا" اور سامنے آکر پکار کے کہتی ہے۔ میاں تو آ بھی گئے۔ میں کون سی فارغ بیٹھی رہی کہ اِس سے پہلے کچھ فکر کرتی" اِتنے میں ایک چھوٹی سی لڑکی باورچیخانہ کی طرف سے راکھ سے کھیلتی ہوئی آجاتی ہے اور اُسے دیکھ کر اُس کی ماں طیش میں آتی ہے "ابھی نگوڑی کو نہلا دھلا کر بھیجا تھا اور ابھی پھر لتھڑی ہوئی آگئی۔ اب کہاں تک اِن کو صاف رکھے اور وہ آئینگے تو مجھے ڈانٹیں گے۔ آپ ایک دن بھی خبرگیری کرنی پڑے تو معلوم ہو اور لڑکی سے مخاطب ہو کر "اری چڑیل آ تو سہی تجھ سے سمجھونگی۔ اب کے باورچی خانہ میں جانا اگر دسپنا تجھ پر توڑ نہ دیا تو کہنا" یہ گھُرکی سنتے ہی لڑکی بسورنے لگتی اور اُس حالت میں ماں کے ماتھے پر بل پڑتے دیکھ کر پھوٹ پڑتی ہے۔ اور چلا چلا کر رونے لگتی ہے۔ رونے کی آواز مردانہ تک گئی۔ اور ہمارے عہدہ دار صاحب چیخے "یہ کیا غل مچا رکھا ہے۔ جب آؤ۔ اِس گھر میں کچھ نہ کچھ شور رہی پاؤ گے جاؤ جمن (نوکر کا نام ہے) ذرا لپک کے ننھی کو لے لینا" جمن آواز دیتا ہے اندر سے آواز آتی ہے "ٹھہرو۔ ذرا اِس کا منہ دھلا دیں" مگر لڑکی بھاگ کر طرح لتھڑی ہوئی جمن کی گود میں آجاتی ہے۔ اور وہ نامعقول بے سوچے

اُسے میاں کے سامنے لے آتا ہے لڑکی کی صورت دیکھتے ہی جھلا تے ہیں۔ اور غصّہ کے جوش میں بھرے ہوئے اندر جاتے ہیں " سارے دن بیٹھی ہوئی کیا کرتی رہتی ہو۔ کہ ذرا لڑکی کا دھیان نہیں رکھ سکتیں۔ لڑکے تو اب تمہارے محتاج نہیں۔ ان کے لئے تو میاں جی نوکر ہے۔ وہی بیچارہ انہیں کپڑے پہنائے۔ وہی سیر کو لے جائے وہی سبق پڑھا چھوڑے۔ ایک لڑکی ہے۔ اس کی طرف بھرے گھر میں کوئی توجہ کرنے والا نہیں "۔ یہ عتاب سنتے ہی بھلا تاب کسے! بیوی بھی بگڑ کر جلے پھپھولے پھوڑنے لگتی ہے۔ اگلے پچھلے گلے شکوے دفتروں کے دفتر کھل جاتے ہیں۔ اور آخر ایسی تلخی تک نوبت پہنچتی ہے۔ کہ میاں کھانا کھائے بغیر شام کو پڑ رہتے ہیں۔ اور بیوی الگ منہ لپیٹ کر اپنے بڑوں کو کوستی ہے۔ کہ ایسے سخت گیر خاوند سے بیاہ دیا۔ کہ عمر رونے میں کٹ گئی۔

اب یہاں زیادہ ٹھہرنے کی ضرورت نہیں۔ انہیں کے ہمسائے میں ایک اور معزز عہدہ دار رہتے ہیں۔ مگر وہ نئے رنگ کے آدمی ہیں۔ ذرا اُن کے ہاں ہوتے چلیں۔ ایک مکلف نشست ہے۔ جس کے دروازے پہ چلمنیں پڑی ہیں۔ اندر پردے لٹک رہے ہیں۔ کمرے کی آرائش میں انگریزیت کی صاف جھلک نظر آرہی ہے۔ اور معلوم ہوتا ہے۔ کہ مکان کے سجانے کا یہ نقشہ ضرور کہیں سے اُڑایا ہوا ہے۔ کچھ کرسیاں قرینے سے دھری ہیں۔ کونے میں ایک میز رکھی ہے۔ جس پہ شیشہ۔ کنگھی۔ انگریزی خوشبودار تیل۔ بال سنوارنے کا برش سب سامان درست ہے۔ وسط پر ایک میز ہے۔ جس پر چند نہایت عمدہ جلدوں کی کتابیں ہیں۔ اُن میں بعض تصویروں کے البم ہیں بعض عمارات اور مشہور مقامات کے نقشے ہیں ایک آدھ دلچسپ ناول ہے۔ ایک کسی مشہور سیاح کا سفر نامہ ہے۔ غرض ہر چیز سے صاحب خانہ کی تربیت۔ سلیقہ شعاری اور صفائی مذاق کا پتہ چلتا ہے۔ اتنے میں دو صاحب نئی وضع کے لباس میں ملبوس۔ کمرے میں باتیں کرتے ہوئے داخل ہوتے ہیں۔ اُن میں سے ایک تو صاحب خانہ ہیں۔ اور دُوسرے اُن کے ایک

دوست ہیں جو نئے تعلیم یافتہ ہونے کے علاوہ اصلاح ملک و قوم کی فکر میں اکثر مبتلا رہتے ہیں۔ اور کبھی کبھی اپنی خوش تحریری سے بھی کام لیتے ہیں۔ اور اپنے خیالات کا اثر لوگوں کے دلوں پر ڈالنا چاہتے ہیں۔ ذرا اُن کی گفتگو سُن لیجئے۔

**صاحب خانہ**۔ اب کے آپ بہت دنوں میں تشریف لائے۔ آپ کے دیکھنے کو آنکھیں ترس گئیں۔ جب آپ کو دیکھتا ہوں۔ دل خوش ہو جاتا ہے۔ قومی کاموں میں آپ کی طرح دلسوزی کرنے والے ہم لوگوں میں ابھی بہت کم ہیں۔

**مصلح**۔ جناب۔ یہ سب آپ کی قدر دانی ہے۔ ورنہ میں کیا اور میری خدمت کیا۔ واللہ۔ اگر آپ جیسے قدر دان نہ ہوں۔ تو اس ملک میں دم گھٹ جاتے۔ ملک کے واسطے آپ کوئی کام کیجئے۔ اہل ملک آپ سے بدظن ہو جائیں گے۔ اور داد کی بجائے اعتراضوں کی بوچھاڑ کریں گے۔ اب اسی عورتوں کی اصلاح کے مسئلہ کو دیکھئے جس سے مجھے دلچسپی ہے کیسا ضروری معاملہ ہے۔ اور لوگ اُس سے کس قدر غافل ہیں۔ اور تو اور۔ جو نیک صلاح دے۔ اُلٹے اُس کے سر ہوتے ہیں۔

**صاحب خانہ**۔ واقعی جس استقلال سے آپ ان دقتوں کا مقابلہ کر رہے ہیں آپ ہی کا کام ہے۔ فرمائیے اب کچھ عرصے سے کوئی لکچر آپ نے نہیں دیا۔

**مصلح**۔ جناب مجمع ہی نہیں ہوتا۔ آپ کا شہر ایسے بے مذاق آدمیوں سے بھرا ہوا ہے۔ ورنہ بندہ تو ہر وقت حاضر ہے۔ اب پرسوں کے لئے ایک جلسہ قرار پایا ہے۔ اُسی کے اہتمام میں جاتا ہوں۔ اور آپ سے مرخص ہوتا ہوں۔ آپ بھی قدم رنجہ فرمائیے گا۔

غرض صاحب خانہ سے وعدہ لے کر وہ تو رخصت ہو گئے۔ اور صاحب خانہ اندر تشریف لے گئے۔ گوشش زدہ اثرے دارد۔ ابھی ابھی عورتوں کی اصلاح کا ذکر تھا۔ بیوی سے اسی کے متعلق گفتگو شروع ہوئی۔

**میاں**۔ میں نے کئی دفعہ تم سے کہا ہے۔ کہ ابھی موقعہ ہے۔ کچھ شد بُد لکھنا پڑھنا سیکھ لو۔ واقعی جب کبھی باہر لکھی پڑھی عورتوں کا ذکر ہوتا ہے۔ تو مجھے سخت ندامت

ہوتی ہے۔ اور میں تو اسی خیال سے تعلیم نسواں کی حمایت میں کچھ کہنے سے شرماتا ہوں
کہ میرے اپنے گھر میں پڑھی ہوئی بیوی نہیں۔

**بیوی**۔ یہ کیا آپ کو دھن لگی ہوئی ہے۔ کیا سارے زمانہ کی عورتیں پڑھی ہوئی
ہوتی ہیں۔ ہمارے تو کنبے بھر میں کبھی لکھنے پڑھنے کا چرچا نہیں ہوا۔ کسی کو بہت
خیال ہوا۔ تو قرآن مجید ناظرہ پڑھنا سیکھ لیا۔ کہ چلو ثواب کا کام ہے۔ یہ ایک نئی
آفت لگی کہ پڑھے بغیر گذارہ ہی نہ ہو۔

**میاں**۔ گذارے کی تو بات ہی الگ ہے۔ اب ہم زندگی بھگت ہی رہے ہیں۔ مگر
حقیقت یہ ہے۔ کہ بغیر خواندہ بیوی کے زندگی بے لطف ہے۔

**بیوی**۔ (اچانک بگڑ کر) تو کوئی خواندہ ڈھونڈی ہوتی۔ میری تو ماں کی آنکھوں پر
تمہارے ہاں کی رزق روٹی دیکھ کر پٹی ہی بندھ گئی۔ کہ اس نے مجھے یہاں جھونک
دیا۔ ہر وقت پڑھائی کا طعنہ۔ ہر وقت پڑھنے کا جھگڑا۔ اور کوئی بات ہی نہیں۔
بس یہی ایک چھیڑ ہاتھ لگ گئی۔ اب کوئی خواندہ کر لاؤ۔ ہم سے بھی جیسے ہو گا
زندگی کاٹ لیں گے۔ (اور بلند آواز کر کے) آگ لگے ایسی روٹی کو اچھلے میں
جائے ایسا رزق! (رونے کی آواز آنے لگتی ہے)

میاں بیچارے سلیم الطبع آدمی۔ دم بخود۔ خواہ مخواہ امن خانگی میں خلل
اندازی پہ پچھتائے۔ کچھ اپنی تعلیم کو کچھ اپنی قسمت کو کوستے باہر نکل آتے
ہیں۔ اور دل ہی دل میں کڑھتے ہوئے خدا سے شکایت کرتے ہیں۔ کہ یا تو اس
ضرورت کا احساس نہ دیا ہوتا۔ یا والدین کے دل میں بھی جن کے ہاتھ میں اولاد
کی مناکحت کی باگ ہوتی ہے۔ اس ضرورت کا احساس ڈال دیا ہوتا۔

ہوش است کہ سرمایۂ صد درد سر است　　خرم آنکس کہ از جہاں بے خبر است
در بیضہ نے کنند مرغان فریاد　　ہر چند کہ بیضہ از قفس تنگ تر است

اب ذرا قومی مصلح کا تعاقب کیجئے۔ دوست کی ملاقات سے فارغ ہو کر
ایک چھاپہ خانہ میں پہنچے۔ وہاں اسی طرح ناقدر دانی زمانہ کے دکھڑے روتے

اور کہا۔ کہ خیر ؎

کس بشنود یا نشنود من گفتگوئے میکنم

بلا سے لوگ نہ مانیں۔ ہم تو اپنے فرض سے سبکدوش ہو جائیں گے۔ ایک اشتہار لکچر کا پرسوں کے لئے چھاپ دیجیئے۔ لکچر کا موضوع یہ ہو "مردوں اور عورتوں کے حقوق مساوی ہیں"۔ موضوع کا اظہار کرنے پر دیر تک صاحب مطبع سے اِس اصول پر بحث رہی۔ حضرت مصلح نے بڑے شدومد سے اِس اصول کو ثابت کیا اور کہا کہ مرد عورتوں پر اِس ملک میں بڑا ظلم کرتے ہیں۔ اور اُن کے حقوق غصب کئے بیٹھے ہیں۔ اُن کو خدا کے روبرو جواب دینا ہوگا۔ اِس گفتگو سے فارغ ہو کر گھر پہنچے۔ ایک پرانے سے گھر میں جس میں کھاٹ کھٹولے تک درست نہیں ایک دالان میں جہاں باوجود شام ہو جانے کے چراغ تک نہیں جلا تھا ایک بیکس سی عورت لیٹی تھی۔ یہ ہمارے لکچرار صاحب کی اہلیہ تھی۔ لکچرار صاحب نے اُسے کس مپرسی کی حالت میں پڑا رہنے دیا۔ اُس کو کچھ پوچھا تک نہیں اور آپ الگ صحن میں ایک ٹوٹی سی چارپائی پر دراز ہو گئے۔ وہ نیک بخت اٹھی اور پنکھا لے کر جھلنے لگی۔ وہ کھڑی پنکھا ہلاتی رہی۔ ہمارے انصاف پسند دوست کے منہ سے یہ نہیں نکلا۔ کہ بیٹھ جاؤ۔ نہ کوئی شکریے کا کلمہ نکلا۔ کچھ دیر کے بعد بغیر کسی خطاب کرنے کے پوچھا "کھانا تیار ہے؟" وہ دوڑی اور کھانا نکال لائی۔ پاس بیٹھ کر کھلانے لگی۔ جو کچھ پکا تھا۔ اُس نیک اور ایثار کرنے والی بیوی نے خاوند کے آگے لا کر رکھ دیا۔ اور جو کچھ اُس نے کھانے کے بعد چھوڑا اُس سے اپنا پیٹ بھر لیا معلوم نہیں۔ ہمارے لکچرار کے دل میں ایک لمحے کے لئے بھی یہ خیال آیا یا نہیں کہ اُن کے گھر میں زن و مرد کے حقوق کی مساوات کہاں تک ملحوظ ہے۔ لیکن اگر آیا بھی ہوگا۔ تو انہوں نے یہ من سمجھوتہ کر لیا ہوگا۔ کہ اگر عورت بھی پڑھی لکھی ہو۔ تو اُس کے حقوق اُن کے ساتھ برابر ہوں۔

چلیئے ان کے دل سے درگزر کیجئے ان ایک پڑوسی بابو صاحب ہیں۔

اُن کی خانہ داری کا اندازہ کرتے چلیں۔ بابو صاحب کہیں باہر گئے ہیں۔ اُن کی غیر حاضری میں بام خانہ پر ایک عورت چھڑکاؤ کر رہی ہے۔ ایک چارپائی پر بچھونا بچھا ہے۔ اس کے پاس اسی عورت نے حقہ بھر کر رکھ دیا ہے۔ اُس عورت کی پوشاک یہ ہے۔ کہ ایک میلا سا کپڑا ہے۔ جسے سر سے پاؤں تک ساڑھی کے طور پر اوڑھے ہوئے ہے۔ مگر وہ ستر میں کچھ بہت مدد نہیں دیتا۔ شاید خیال گذرے۔ کہ یہ کوئی خادمہ ہے۔ مگر نہیں۔ یہ بابو صاحب کی بیوی ہے۔ جو آپ تو روز دھلے ہوئے کپڑے بدلتے ہیں۔ اور ہم چشموں میں خوش خور اور خوش پوش مشہور ہیں۔ یہ بھی اچھے اچھے کپڑے رکھتی ہے جنکی زرق برق سے آنکھیں چکاچوند ہو جائیں۔ مگر وہ تو تیوہار یا میلے پر جانے یا شادی بیاہ میں شریک ہونے کے موقعوں پر نکالے جانے کے لیے صندوق میں احتیاط سے بند ہیں۔ اس کے علاوہ اس کے پاس بھاری بھاری زیورات ہیں جن پر اُسے ناز ہے۔ مگر ان کو بھی خاص موقعوں پر ہی نکالتی ہے۔

اسی مکان کے سامنے جولاہوں کا ایک گھر ہے۔ اُس میں ایک بڈھا دیرینہ سال جولاہا بیٹھا حقہ پی رہا ہے۔ آؤ آج کے مشاہدات کے ختم کرنے سے پہلے اسکی باتیں سُن لیں۔ ویسے تو آپ جس دن آئیں گے۔ اور جتنی مرتبہ آئیں گے۔ ہندوستان کی زندگی کی تصویر کے دو نو رخوں کا منظر آپ کو نئے سے نئے رنگ دکھائیگا۔ یہ بڑے میاں گذشتہ زمانے کی خوبیوں کا بیان کر رہے ہیں۔

**آپ**۔ کہو بڑے میاں۔ آجکل کے زمانے کے بڑے شاکی معلوم ہوتے ہو۔

**بڈھا**۔ کچھ پوچھئے نہیں۔ زمانہ کیسے سے ایسا نکل گیا ہے۔ کہ کوئی حد نہیں۔ خدا جانے کیا اندھیر ہونے والا ہے۔ عورتوں کی کبھی ایسی آزادی نہ دیکھی نہ سُنی۔ یقین جانئے۔ عمر سے کی ماں کو دیبٹے کا نام ہے۔ میں نے وہ وہ بیٹا ہے کہ بیچاری نے کبھی یہ نہیں کہا۔ کہ میں تمہارے گھر نہیں رہتی۔ مگر اس عمرے نالائق نے میرے گھر کا ستیاناس کر دیا ہے۔ اپنی عورت کو اس قدر سر چڑھا رکھا ہے۔ کہ خدا

کی پناہ۔ ہمارا ابھی جوانی میں بیاہ ہوا تھا۔ ہم تو اپنے باپ کے سامنے عورت کی اتنی پاسداری نہیں کرتے تھے۔ خواہ وہ اُسے جھڑک دیں۔ خواہ زیادہ کام لیں خواہ کم خواہ تھوڑا کھانے کو دیں خواہ بہت۔ یہ ناہنجار جس دن سے بیاہا گیا ہے مجھے باپ ہی نہیں سمجھتا۔ اور وہ نامراد ناشاد ساس سے یوں لڑتی ہے۔ جیسے سوت ہو۔ میں نے بارہا لڑکے کو سمجھایا۔ تو آج آخر اس نے ذرا ہاتھ اٹھایا تھا مگر صاحب وہ بگڑی ہوئی عورت۔ ابھی دو چار ہی پڑی تھیں۔ کہ محلہ سر پہ اٹھا لیا۔ اور اس وقت سے رو رہی ہے۔ کہ میں طلاق ہی لوں گی۔ عجب مصیبت میں جان ہے۔ ادھر یہ بے عقل پھر موم ہوا جاتا ہے۔ کہتا ہے۔ عورت ہاتھ سے جاتی رہے گی۔ حالانکہ میں اُسے کہہ چکا ہوں۔ کہ عورت کو تو جوتی برابر سمجھنا چاہیے۔ ایک اُٹھ گئی دوسری بیاہ لی۔

بڑے میاں کے خیالات کا نمونہ تو آپ نے سُن لیا۔ چلو اب چل کے سو رہئے خدا کرے خواب میں آپ کو تصویر کا سیاہ رُخ کسی قدر سفیدی سے بدلتا نظر آ جائے۔ تو صبح کو ہم آپ کو کوئی اچھی سی تعبیر بتائیں۔

# ناکتخدا لڑکی

اے معزز خاندان کی کمسن پیاری لڑکی تیرے خوبصورت چہرہ سے عالی خاندانی کے اثر نمایاں ہیں۔ شریف والدین کے تعلیمی اثر نے تجھے چھوٹی سی عمر میں بردبار اور متین بنا دیا ہے۔ لیکن تقاضائے عمر کی بے چینیاں تیری صورت سے ٹپک رہی ہیں۔ تیری بھولی بھالی باتیں پتہ بتا رہی ہیں۔ کہ بام عمر کی صرف دسویں سیڑھی تک تیرا قدم پہنچا ہے۔ بس اب دو تین زینوں پر قدم رکھنے کے بعد تیری زندگی کا ایک نیا مرحلہ شروع ہوگا۔ کیا تجھے یہ لاابالی زمانہ یاد رہے گا۔ نہیں۔ پھر تو کسی اور دنیا میں چلی جاوگی۔ تیرے اس مکان کی چار دیواری جو اس وقت تیری دنیا ہے۔ اور تیرے مکان کی چند گز زمین جو تیری سیرگاہ ہے۔ پھر اسے کہاں پائیگی اے عیش و آرام کی گودیوں میں پلی ہوئی دوشیزہ لڑکی۔ خدا کرے۔ تو جیسی خوبصورت ہے۔ ویسی خوش نصیب بھی ہو۔ تیرا نیک شوہر کسی شریف خاندان کا ستید اور تعلیم یافتہ نوجوان ہو۔ اور یہ خدا کی دی ہوئی نعمت تیرے لئے سرمایۂ ناز ہو تو اپنے ہمجنسوں میں فخر و مباہات کرے۔ اور وہ تیری عصمت اور سلیقہ شعاری کا قدردان ہو۔ بھولی ناسمجھ لڑکی ابھی تو تو گڑیوں سے کھیل رہی ہے۔ انہیں سے تیرا دل بہلتا ہے۔ اور انہیں کو تو پیار کرتی ہے۔ ان ہی کو تو اپنے ہاتھ سے سی سی کر عمدہ کپڑے پہناتی ہے۔ اور انہی کو تو اپنے ہاتھ سے بنائے ہوئے گھروندے یا طاق میں بٹھا کر اپنی صناعی کا تماشہ دیکھتی ہے۔ اور دل ہی دل میں شاد ہوتی ہے اللہ اللہ تو اس عالم کے مزے لوٹ رہی ہے۔ جس کو دنیا اور افکار دنیا سے کوئی تعلق نہیں۔ تیرا چھوٹا بھائی تجھ کو ستانے کے لئے تیری گڑیوں کو تتر بتر کر دیتا ہے۔ اور انہیں نوچ کھسوٹ ڈالتا ہے۔ تو تو کبھی رونے لگتی ہے۔ کبھی

فریاد کرتی ہے۔ کبھی اُس شوخ لڑکے کو کوستی ہے۔ اور اگر زیادہ غصہ آتا ہے تو اُس کے دونو ہاتھ پکڑ کر زمین پر گرا دیتی ہے۔ وہ چالاک لڑکا کس صفائی سے ہاتھ چھڑا کر نکل جاتا ہے اور تو منہ دیکھ کر رہ جاتی ہے۔ پھر تو آنسو پونچھ کر اپنی چیزوں کو ٹھکانے سے رکھتی ہے۔ پیاری زہرہ! (ہاں یہی تیرا نام ہے) جب تو نے اپنے ہمسائے کی لڑکی رشیدہ سے اپنے گڑیا کی شادی کی اور تیری ساری سہیلیوں نے خدائی رات میں ڈھول ڈھول بجا بجا کر شادیانے گائے۔ کیا اُس وقت تجھے یہ خیال آیا تھا کہ تیرا دولھا بھی آخر کوئی ہوگا۔ جو کسی روز اس گڑیا کی طرح تجھے بھی بیاہ لیجائیگا جس کو تو نے بنا سنوار کر بٹھایا ہے۔ نہیں تجھے یہ خیال کیوں آنے لگا۔ شرافت کا خون جو تیری رگوں میں شرم وحیا بن کر دَورہ کر رہا ہے۔ وہ ایسے معاملوں کی طرف تیرے ذہن کو منتقل ہونے نہ دیگا۔ تیری بھولی صورت کہہ رہی ہے کہ تو شرم والی لڑکی ہے۔ تو میلے کچیلے کپڑے پہنے ہوئے ہے۔ تیری چھوٹی سی چوٹی جو شفیق ماں نے اپنے ہاتھ سے گوندھ دی ہے۔ اُس کو بھی تیری بے پرواہی سنبھال نہیں سکتی۔ آگے چھوٹے چھوٹے بال چوٹی سے کھل کر بچھے دار ہو گئے ہیں۔ اور چاندسی پیشانی پر لہرا رہے ہیں۔ تو گھبرا گھبرا کر اُن کو پیشانی سے ہٹاتی ہے۔ مگر وہ حسین چہرے کی بلائیں لینے کو جھکے پڑتے ہیں۔ ظاہری نمائش اور مصنوعی آرائش سے تیری مستغنی طبیعت کو کس قدر نفرت ہے۔ قدرت کے پاک ہاتھوں کی بنائی ہوئی تصویر عصمت کا فرشتہ تجھ کو اپنے پروں میں چھپائے ہوئے ہے۔ کہ تیرے حسن خداداد کو کسی کی نظر نہ لگ جائے۔ بے مسّی کے چمکتے ہوئے خوشنما دانتوں کا سلسلۂ سلک مروارید کو شرما رہا ہے۔ بغیر کاجل کے شرم وحیا بھری ہوئی آنکھوں کا جادو مہربان والدین کا دل لبھا رہا ہے۔ مگر ہاں اے نیک بخت زہرہ! آج تیری ماں کے کلیجہ میں شکھے کیوں لگے ہیں؟ تو اپنی ہم عمر سہیلیوں کے ساتھ ہنڈکلھیا پکا رہی ہے۔ اور وہاں گھر کے بڑے بوڑھوں میں سرگوشیاں ہو رہی ہیں۔

ناسمجھ لڑکی! تو جس گھر میں پلی ہے۔ اُس کے در و دیوار پر اک حسرت

بھری نظر ڈال کے "الوداع کہہ لے اور اپنی پیاری پیاری گڑیوں سے بھی رخصت ہو لے - اب تو ان سے چھوٹ جاتی ہے گی۔ اور دنیا داری کے کام تیرے گلے پڑینگے تجھے ایک نئے گھر میں جانا ہے۔ جہاں کا آسمان و زمین بھی تیرے لئے بیگانہ ہے نئے نئے لوگ ہونگے نئی نئی صورتیں دیکھنے میں آئیں گی تو اپنے گھونگھٹ کے اندر ہی اندر حسرت بھری نظریں دوڑائے گی۔ مگر تیری پیاری سہیلیاں تجھے نظر نہ آئینگی۔ بہت دن تیرا دم گھبرائے گا جس نے تجھے اپنی گود میں پالا جس نے تیری ضد پوری کرنے کے لئے ہزار ہا مصیبتیں جھیلیں۔ وہ عاشق زار ماں چھوٹ جائے گی۔ تیرے چاہنے والے رضینا بامر اللہ کہہ کر تجھے اک ایسے اجنبی کے سپرد کرینگے کہ جس کی صورت بھی آج کے سوا تو نے کبھی نہ دیکھی ہوگی۔ اب وہ ہمیشہ کے لئے تیرا چاہنے والا دولھا تیری نیک مزاجی اور سلیقہ شعاری کا قدر دان ہوگا۔ تیری ماں نے اپنے کلیجے پر پتھر رکھ لیا تو ایک غیر شخص مگر وارث شرعی کے پہلو میں ہے - اپنے بھولے چہرے سے ہاتھ اُٹھا کر دیکھ۔ اُس کی مانوس نگاہیں محبت میں ڈوبی ہوئی تیرے دریائے حُسن کی موجوں میں غوطہ کھا رہی ہیں۔ کیا تو اس بات سے خوش ہے کہ اک حسین نوجوان کے پہلو میں بیٹھی رہے؟ نہیں تو ابھی خوش نہیں مگر آئندہ خوشی کی اُمید رکھ۔ ناسمجھ لڑکی تیرے آنسو کیوں ڈبڈبائے ہوتے ہیں۔ تو ہچکیاں لے لے کر کیوں رو رہی ہے۔ اب اپنا گھر کیوں یاد کرتی ہے۔ آنکھیں کھول اور دیکھ کہ اب یہی ہمیشہ کیلئے تیرا گھر ہے۔ اور یہ اجنبی جوان تیرا شوہر ہے۔ زہرا! اپنے متصل گریہ کو روک کہ ہچکی تھمے۔ دل کو ٹھہرا۔ اور سُن۔ دُکھیا ماں تجھے دعا دیتی ہے اور تجھ سے رخصت ہوتی ہے۔ میری پیاری بچی۔ میری نادان زہرہ خدا تیرے خاوند کو نیک ہدایت دے وہ تیرا تلوا دیکھ کر کسی کا منہ نہ دیکھے۔ تیرا گھر آباد رہے۔ تو پھلے پھولے سات بچوں کی ماں ہو۔

منشی مہدی حسن احسن لکھنوی

# کمال نقص

میں تو بے شبہ ہوں سراپا نقص　　دیکھیں اہل کمال اپنا نقص
ماہِ کامل میں ہے کلف کا عیب　　مہرِ روشن میں ہے گہن کا نقص
ذرّہ ذرّہ ہے صاف صاف عیاں　　ایک پر ایک کا ہے بالا نقص
چار دن کی ہے چاندنی کی بہار　　صاف روشن ہے جیسے تارا نقص
ہاتھ کا میل زر کو کہتے ہیں　　بے زری کا ہے آشکارا نقص
روز روشن کے واسطے شبِ تار　　روشنی کے لئے اندھیرا نقص
داغِ افلاس مفلسوں کے لئے　　اہل دولت کو زر کا توڑا نقص
ہے عجب دھوپ چھاؤں کا عالم　　ہنر اس کا جو ہے وہ اُس کا نقص
نازکی عیب پہلوانوں کا　　پہلوانی پری رخوں کا نقص
حُسن بے ناز بے نمک یکسر　　ناز بے حسن انتہا کا نقص
خامشی بے سبب سراسر عیب　　سخن بے محل سراپا نقص
زندگی سے جہاں میں سب کچھ ہے　　اس کو بھی ہے اجل کا کھٹکا نقص
نشے کو بھی خمار لازم ہے　　عیش کا ہے یہ حیرت افزا نقص
جرم کا ہے جواہرات پہ جرم　　جوہری پر یہ ہے ہویدا نقص
ہے ہنر کوک دیئے بازار　　کس غضب کا یہ ہے خدایا نقص
علم سے قدر اہل علم و ہنر　　اس کو ہے مال کا نہ ہونا نقص
سود کو ہیں زیاں کے سو کھڑاگ　　نفع کے واسطے ہے گھاٹا نقص
فتح کو ہے شکست کا دھڑکا　　رنج کا ہے خوشی میں آنا نقص
دولتیں سب کی سب زوال پذیر　　ہائے پیشِ نظر ہیں کیا کیا نقص

اس جہاں میں ثبات ہے کس کو — بے ثباتی بھلا ہے کم کیا نقص
گل بے خار اس چمن میں نہیں — پھول کے واسطے ہے کانٹا نقص
کہیں اس کے خلاف ہو تو ہے شاذ — شاذ ہونا ہی کیا ہے تھوڑا نقص
آدمی کی خطا سے ہے ترکیب — ڈھونڈھنا ہی ہے اُس کا بیجا نقص
نارسا ذہن ناتمام خیال — عقل ناقص ہے اس کا پیدا نقص
کوئی نقصان سے نہیں خالی — کہیں اُتنا کہیں ہے اتنا نقص
ہاں مگر ذات واجب مطلق — جس میں حقا نہیں ہے اصلا نقص
لیکن اے دوست امر حق ہے یہی — نقص پر ہے نگاہ کرنا نقص
اولاً ہوگی یہ غلط بینی — کیونکہ وہ کم ہے یا زیادہ نقص
سب ہیں مخلوق خالق مطلق — اس کی خلقت میں کچھ دکھانا نقص
نقص خلاق ہے معاذ اللہ — کیوں۔ کہ ناقص ہی سے ہو پیدا نقص
ثانیاً نقص ہے دلیل کمال — کہ۔ اگر مجھ میں کچھ نہ ہوتا نقص
قدر اہل کمال کیا ہوتی !! — بے حقیقت نہیں یہ میرا نقص
ایک فرق مجاز ہے ورنہ — کیسا نقصان اور کہاں کا نقص

ناقص آزاد پر نظر کیوں ہے
آپ کا یہ کمال ہے یا نقص

حافظ سید فضل حق آزاد

# آغاز محبّت

یاد ہیں وہ سارے عیش با فراغت کے مزے — دل ابھی بھولا نہیں آغاز الفت کے مزے
وہ سراپا ناز تھا بیگانۂ رسم جفا — اور مجھے حاصل تھے لطفِ بے نہایت کے مزے
حسن سے اپنے وہ غافل تھا میں اپنے عشق سے — اب کہاں سے لاؤں وہ ناواقفیت کے مزے
میری جانب سے نگاہِ شوق کی گستاخیاں — یار کی جانب سے آغاز شرارت کے مزے
یاد ہیں وہ حسن و الفت کی نرالی شوخیاں — التماسِ عذر و تمہیدِ شکایت کے مزے
جلوہ ہستی فزائے دلربا کی لذتیں۔ — بیخودی ہائے دلِ مخمور حیرت کے مزے
یاد ہیں وہ آرزو ہائے لقائے یار میں — کشمکش ہائے شبِ تاریک فرقت کے مزے
شوق عرض آرزو کے وہ نرالے ولولے — فکر مضمون ہائے عنوانِ کتابت کے مزے
یاد ہیں وہ انتظارِ نامہ محبوب میں — بیقراری ہائے ناکامِ طبیعت کے مزے
صحتیں لاکھوں مری بیماریٔ غم پر نثار — جس میں اُٹھے بارہا انکی عیادت کے مزے
وہ زمانہ بھی غرض تھا کیا زمانہ لطف کا — دل کو جب حاصل تھے سارے عیش و عشرت کے مزے

لیک حسرت اس تغافل کیش کی بیداد نے
بدلے سب محرومیوں سے وہ محبت کے مزے

حسرت موہانی

# انجامِ محبت

(حرماں نصیب گلیٹ[1] زبانِ حال سے)

مجھ سے پوچھے کوئی انجامِ محبت کے مزے — بادۂ حرمان کی لذت۔ جامِ حسرت کے مزے
مجھ پہ احسان کر گئی وعدہ فراموشی تری — بیوفائی نے ہی دکھلائے شہادت کے مزے
کوہکن بھی داستاں کو میری سُنکر بول اُٹھے — کاہے کو چکھے تھے میں نے یہ مصیبت کے مزے
گو سرابِ آرزو تھا تیرا پیمانِ وفا — پر ملے دھوکے میں بھی ہمکو حقیقت کے مزے
آہ اُمیدِ حصولِ مرہمِ مقصود میں — لوٹے ہیں کیا کیا مرے دل نے جراحت کے مزے
ذائقہ دردِ محبت کا تن آسانوں کو کیا — جانتے ہیں اہلِ ہمت ہی مصیبت کے مزے
بحرِ الفت میں تھا طوفانِ شدائد کا خطر — سب بھُلا دیتے تھے پر امیدِ راحت کے مزے
بے وفا یارِ ستم پیشہ اگر نکلا تو کیا — کم نہیں راہِ وفا میں استقامت کے مزے
جامِ وصلت سے نہیں کم مجھ سے حرماں دوست کو — یہ خمارِ نشۂ صہبائے الفت کے مزے
بوالہوس کو ہی مبارک وعدۂ الفت ترا — ہم اُٹھائینگے بس اب ایثار و غیرت کے مزے

---

[1] مغرب کے لاثانی فسانہ نگار وکٹر ہیوگو کے فسانہ ٹوائلر آف دی سی کو ختم کر کے راقم کے دل میں ان خیالات نے خود بخود ہجوم کیا۔ گلیٹ ایک حسینہ پر عاشق ہے۔ اُس حسینہ کے چچا کا جہاز کہیں دور سمندر میں ٹوٹ کر غرق ہو گیا ہے۔ یہ چچا ہی اس حسینہ کا سرپرست بلکہ بمنزلہ پدر ہے۔ وہ حسینہ اور اُس کا چچا وعدہ کرتے ہیں کہ جو کوئی اس شکستہ جہاز کے انجن کو سمندر سے نکال لائے اُس سے اُس حسینہ کی شادی ہو۔ گلیٹ اس شرط کو منظور کر کے دو ماہ کی لاتعداد مصائب جھیل کر انجن کو تن تنہا نکال لاتا ہے مگر اس اثنا میں وہ حسینہ اپنا دل ایک اور کو دے بیٹھتی ہے۔ گلیٹ یہ دیکھ کر اپنے ہاتھ سے اپنے رقیب کی شادی اس حسینہ سے کرا کر خود سمندر میں ڈوب مرتا ہے۔

جان دینگے اب تو عزم ناکامی ہیں ہم پائینگے گمنامی مرقد میں شہرت کے مزے

چھٹ گئے اُمید کے پھندوں سے اب نیرنگ ہم
یاس نے ہم کو دیئے عیش و مسرت کے مزے

نیرنگ

---

# گمنام نامور

نظر کر ذرا حالتِ بحر و بر پر
محل ہے یہ عبرت کا اے دل سراسر

ہزاروں ہیں لولوے شہوار ایسے
سمجھتے جنہیں لوگ بہتر سے بہتر

ہے آب اُن کی پر آب دریا میں پنہاں
تہ سطحِ تاریک قعرِ سمندر

عجائب ہیں نیرنگ گلزارِ ہستی
زمیں نے کھلائے ہیں پھول ایسے اکثر

ہر اک گل سے اچھے ہیں جو رنگ و بو میں
لطافت ہے ان کی کہ قدرت کا منظر

مگر ہیں وہ لوگوں کی نظروں سے پنہاں
کھلے اور وہیں گر پڑے خشک ہو کر

پڑے ہار بن کر گلے میں کسی کے
نہ لہرایا طرّہ ہے اُن کا سروں پر

شمیم ان کی محدود جنگل میں بھٹکی
یہاں تک کہ غالب ہوئی بادِ صرصر

عنادل تھے ایسے بہت اس چمن میں
نوا سنجیوں میں نہیں جن کا ہمسر

جہانِ ادب جانِ اخلاق و حکمت
وہ خوش گو فصاحت کا ہو ناز جن پر

ہو فردوسی اُن کے گلستاں کا گلچیں
پھڑکنے لگے اشعری شعر سُن کر

خیالات روشن لیئے ساتھ اپنے
چھپے جا کے تاریک قبروں کے اندر

نہیں جانتا نام بھی اُن کے کوئی
لحد ہو گئی ہے زمیں کے برابر

کسی وقت جا کر کرو غور اُن میں
مقابر ہیں جو اگلے قریوں کے باہر

تو پاؤ گے اُڑتے ہوئے ایسے ذرّے
ہیں جن میں نہاں فخرِ تیمور و بابر

اولوالعزم خوش فکر ہمدردِ ملّت
رئیسوں کے سرتاج شاہوں کے افسر

ملیں ہستیاں اُن کی یوں نیستی میں
سُرابوں کو جیسے مٹاتی ہے صرصر

حبیب کنتوری

# چمن کی سیر

غنچوں نے چٹکیوں میں مرا دل لبھا لیا    اے باغباں چمن میں ترے کیا بہار ہے
لالہ ہے یا کہ حُسن کا ہے جل رہا دیا    اُڑتی ہے بُو کہ جاتا ختن کا سوار ہے

ہنگامِ صبح سیرِ گلستاں لبسا خوش است
بشاخِ سبز بلبلِ شیریں نوا خوش است

سبزے کا ہے زمیں پہ بچھا فرشِ مخملی    اور اس پہ ہیں چمک رہی پھولوں کی کیاریاں
جا پا ئیوں نے گویا بسحرِ ہنروری    فیروزہ پر عقیق سے کیں میناکاریاں

اے آسمان بگو بہ ملائک کہ دیدہ اند؟
منظر چنیں بہ خلد بریں یا شنیدہ اند؟

کس ناز کس ادا سے اُٹھی ہے نسیم ہائے    آفت کی شوخی اور قیامت کی چال ہائے
کہہ دو کہ بلبلوں کو نہ اب باغباں ستائے    شاخِ شجر تک آج چمن میں نہال ہے

مانندِ گل ز فیضِ صبا تازہ شد دلم
بادہ خورم ہمیا گل و غم غلط کنم

نہروں میں کس صفائی سے بہتا ہے آبِ صاف    آئینے ہیں یہ سرو و صنوبر کے واسطے
ہر لہر کی زباں سے یہ کہتا ہے آبِ صاف    روح رواں ہوں میں ہی گل تر کے واسطے

چیزے کز و حیات شود بہرہ ور منم
در ابرِ جلوۂ من و در ہر شجر منم

خوشیوں کے گیت گاتے ہیں سب طائرانِ باغ    شاخوں پہ پھول مستوں کی صورت ہیں جھومتے
محوِ زیارت آج ہیں کیا زائرانِ باغ    اور جھک کے پاؤں شاہدِ گل کے ہیں چومتے

گل گفت بس خوش آمدم اینک نوائے تو
بلبل جواب داد - کہ جانم فدائے تو

کالی گھٹا چمن میں ہر اک سمت چھا گئی    موجِ ہوا پہ جھومنے لگی لینے بوئے گُل
پھر آ کے اُنکے کان میں کچھ جو سُنا گئی    اُڑ اُڑ کے بلبلیں چلی جاتی ہیں سوئے گُل

از قاصدِ صبا چہ حکایت شنیدۂ
از من چرا تو بلبلِ شیدا پریدۂ

بجلی چمک کے چھُپ گئی پھر کیوں سحاب میں    کیا کوئی دیدِ حُسن کے لائق نہ تھا یہاں
کب تک چھپے گا چہرہ یہ آخر نقاب میں    لو یک بہ یک پھر آپ کا جلوہ ہوا عیاں

حقا کہ برقِ حُسنِ حسیناں شنیدہ ایم
ایں نور شعلۂ رخِ رخشاں نہ دیدہ ایم

بجلی نہیں تجلّیِ یزداں ہے ابر میں    اور یہ بھی محض عکس ہے اُس کے ظہور کا
جلوہ اسی کا ظاہر و پنہاں ہے ابر میں    صد برق ایک قطرہ ہے دریائے نور کا

اے آفتاب ذرۂ مہرِ ضیائے تو
گستاخی تمام شد عزمِ ثنائے تو

بارش کی بوند گرنے لگیں آسمان سے    اے خضر آ کے دیکھ لے آبِ حیات کا
ہیرے نکل رہے ہیں یہ بادل کی کان سے    تاروں کی طرح چمکیں سماں ہو جو رات کا

اے ابر بر تو رحمتِ پروردگار باد
وز تو بکوہ و دشت ہمیشہ بہار باد

بادل ہو گل ہو باغ ہو بلبل ہو شاخ پر    ہو حرزِ جان و راحتِ دل میری ایک شے
قدرت کی خوبیوں پہ ہمیشہ رہے نظر    بس زندگی کا لطف ہمایوں اسی میں ہے

خوش باش اے چمن کہ مرا شاد کردۂ
ویرانہ بود خاطرم - آباد کردۂ

اعجاز دیکھ تو سہی یہاں کیا سماں ہے آج    نیرنگِ آسمان و زمین کا نیا ہے رنگ

اقبال تیری سحر بیانی کہاں ہے آج     ناظر کمانِ فکر سے مار ایک دو خدنگ

از نغمہ ہائے دلکش ایں چار یار ما
پنجاب خوش نواست ہمایوں دیار ما

محمد شاہ دین

---

# حالی

کوئی نہ تھا جو بنے ملکِ شعر کا والی — دکھائے جو ہنرِ فکرِ طبیعتِ عالی
پڑی تھی شاہدِ بزمِ سخن کی جا خالی — زمانہ دیر سے تھا منتظر ترا حالی
بیا کہ فرشِ رہت دیدہ ہائے مشتاقاں
نوائے نغمۂ تو جاں گدازِ غمناکاں

اُٹھا کے بربطِ بالینِ سعدیِ شیراز — پڑے ہوئے جسے گزرے تھے سالہائے دراز
گئے تھے جس کو بجانے کا بھول سب انداز — کچھ اس ادا سے ہوا اُس پہ تو ترانہ نواز
کہ آتے جاتے کو شیدا بنا لیا تو نے
فسوں سا خلقِ خدا پر چلا دیا تو نے

جگر نشیں ہیں ترے تیر نالۂ موزوں — تری نوائیں ہیں رہزنِ قرار صبر و سکوں
ہے زخمہ زخمہ پہ ایک ایک والہ و مفتوں — خمِ شراب ہیں ساقی نے گھول دی افیوں
کہ مستِ جامِ تو تنہا نہ مے گسار نماند
شرابِ بادۂ لعلِ تو ہوشیار نماند

ہیں حرف حرف میں تیرے چھپے ہوئے نشتر — ہیں لفظ لفظ میں گویا بجھے ہوئے خنجر
دل اس کا چھیدتے ہیں چاہتے ہیں اُس کا جگر — ہوئی پکار کہ بزمِ طرب بنی محشر
"کسے نماند کہ دیگر بہ تیغِ ناز کشی"
"مگر کہ زندہ کنی خلق را و باز کشی"

صدائے رعد سے بھی تھے نہ چونکنے والے — شرابِ لذتِ خوابِ سحر کے متوالے
مگر اُٹھائے جگر دوز تو نے جب نالے — تو پڑ گئے دلِ فولاد میں بھی چھالے
ز خویشتن شد و یک تپاں ز جا برخاست

کہ شورِ صورِ سرافیل حالیا برخاست

ترا کلام ہے تفسیرِ دردِ اہلِ جہاں — ہے شرحِ رازِ حقیقت ہر ایک نیرا بیاں
شعاعِ مہرِ معانی ہے یہ ترا دیواں — ضیائے مردمکِ دیدۂ سخن داناں

ہمیشہ بزم میں باقی رہے گی ضو اس کی
رہے گی زندہ دلوں کے دلوں میں لَو اس کی

غزل میں ہے وہ تصوف وہ سوز اور وہ گداز — ہے مستِ صوفیِ صافی درِ رندِ محرمِ راز
دکھایا اردو میں حافظ کا ہو بہو انداز — بھرا ہے شیشۂ ہندی میں بادۂ شیراز

زلالِ چشمۂ حیواں ز خامات بچکید
کہ روح در تنِ قومِ فسردہ جاں بدمید

چمن میں طوطیِ ہندوستاں ہے گرمِ سخن — کہاں ہے شورشِ آوازِ نالۂ بیرن
زبانِ ہند زبانِ جہاں اگر ہو جائے — تری نواؤں سے تسخیرِ بحر و بر ہو جائے

---

زمینِ شعر میں تازہ چمن لگاتے ہیں — اور ان میں طرفہ مضامین کے گل کھلاتے ہیں
نگاہِ صادقِ مشتاق میں سماتے ہیں — ہزار طرح ہزاروں نے خار کھائے ہیں

نہ وہ رہیں گے زمانے میں اور نہ تو حالیؔ
رہیں گے تیرے گلستاں میں رنگ و بو حالیؔ

صادق علی خاں

---

# رام کہانی

پہلے ہم بچے تھے اک نادان تھے　　بے نوا تھے بے سر و سامان تھے
بچپنے کے ہاتھ سے مجبور تھے　　رات دن کے کھیل میں مسرور تھے
پھر جوانی آئی تو آئی بہار　　خوب دیکھی گردشِ لیل و نہار
بے سر و سامانیاں جاتی رہیں　　اگلی آنا کانیاں جاتی رہیں
مستیاں سوجھیں ہوس کی مان لیں　　ٹھان لیں جو کچھ کہ دل میں ٹھان لیں
جس نے ٹوکا بے تکلف کہہ دیا　　آخرت تو آئے دیکھا جائے گا!
"ساقیا برخیز و در دہ جام را　　خاک بر سر کن غم ایام را"

---

علم سیکھا اور ہی کچھ ہو گئے!　　رات کے جاگے ہوئے تھے سو گئے
پھر نہ جاگے عمر بھر خواری ہوئی!　　قبر میں لیٹے تو بیداری ہوئی
ایسی بیداری سے سونا خوب تھا!　　اور اس سونے پہ رونا خوب تھا
"مردماں را سربسر درخواب داں　　گشت بیدار آنکہ او رفت از جہاں"
ایک ظاہر تھا نتیجا اور بھی　　ایسے ولیوں نے اڑایا اور بھی
"واہ کیا کہنے ہیں چہرا دیکھئے!　　رحمتِ حق کا تماشا دیکھئے
اب تو ہر مسجد کے ممبر سج گئے!　　اور کیا حضرت کے ڈنکے بج گئے
آپ کو کوشش سے یہ رتبہ ملا　　لَیْسَ لِلْاِنْسَانِ اِلَّا مَا سَعٰے
مل گئی تقدیر بھی تدبیر سے　　آدمی سونا بنا اکسیر سے
ماہرِ ہر علم حضرت ہی تو ہیں　　ماحیِ تفسید و بدعت ہی تو ہیں
آپ کو سچوں میں سچا جانئے　　جانئے اچھوں کو اچھا جانئے

ایسی باتوں سے بڑھا کبر و غرور    بڑھتے بڑھتے پڑ گئے رستے سے دُور
پہلے رحمت تھے تو زحمت ہو گئے    خضر سے گمراہِ اُمّت ہو گئے
ہو گئے سرمستِ صہبائے خودی    بیخودی میں کچھ نہ سوجھی دُور کی
جب ہوائے نفس میں رہنے لگے    آدمی کو آدمی کہنے لگے
خود پرستی کی طرح غفلت بڑھی    خود کو بھولے غیر سے الفت بڑھی
کاش ہم دلدار پر رکھتے نظر    "اعتمادے نیست بر علم و ہنر"

---

جب ہوئی اِس اِبتدا کی انتہا    ہو گئی اِس انتہا کی ابتدا
اُنگلیاں اُٹھیں تماشا ہو گئے    چار سو عالم میں رسوا ہو گئے
ایک نے بڑھ کر کہا حضرت یہ کیا؟    آپ ہی ہیں ہادیِ اُمت یہ کیا؟
خود کو بھولے اور خودی میں آ گئے    مُنہ بھی یوں آئے کہ منہ کی کھا گئے
آپ اپنی ذات سے باہر نہیں    بات جو مخفی ہے وہ ظاہر نہیں
"مولوی گشتی و آگاہ نیستی    خود کجائی و از کجائی کیستی"
معرفت کیا چیز ہے فرمائیے؟    آپ سمجھے ہیں تو کچھ سمجھائیے؟
ایں روا آں ناروا دانی تو نیک    تو روا یا ناروائی بیں تو نیک
تو ہمیدانی مجوز و لایجوز!    خود نمیدانی کہ حوری یا عجوز!

---

مرگ کے ظاہر نشاں ہونے لگے    تیر سے حضرت کماں ہونے لگے
پر نہ سمجھے آپ کو یہ کیا ہوا!    آپ کا کہنا مرا کہنا ہوا!
علم کے دنیا میں جھنڈے گڑ گئے    پھر بھی تو لینے کے دینے پڑ گئے
"صد ہزاراں علم دارد از علوم    جانِ خود را خود نداند ایں ظلوم"
داغ دو کھائے ہیں رونا ایک ہے    آنکھ کا ہونا نہ ہونا ایک ہے
اے بسا عالم ز دانش بے نصیب    حافظ علم است آنکس نے حبیب

ہائے سب منطق کا جھگڑا ہیچ ہے — ہیچ ہے صغریٰ و کبریٰ ہیچ ہے
عمر در محمول و در موضوع رفت — بے بصیرت عمر در مسموع رفت
زندگی صغریٰ ہے کبریٰ ہے ممات — حدِ اوسط ہے عذابوں سے نجات
رہ گیا باقی نتیجہ وصلِ دوست — "ہر دو عالم یک فروغِ روئے اوست"

معرفت کے لفظ نے سمجھا دیا — اک خودی گم ہو تو مل جائے خدا
گھر سے نکلو شکل دیکھو راہ کی — معرفت ہے نفس سے اللہ کی
خود کو پہچانو تو اُس کو جان لو
مان لو اے آہ کہنا مان لو

ابو نصر آہ دہلوی

# خوابِ راحت

پھول ہی پھول اِس پہ برساؤ  آنکھ سے اشکِ خوں نہ ٹپکاؤ
پھول ہی پھول اِس پہ برساؤ  ذکرِ گور و کفن کا مت لاؤ
خوابِ راحت میں یہ تو سوتی ہے  نیند یہ کب نصیب ہوتی ہے
جب زلیخا نے اِس کا حظ پایا  خوابِ یوسف میں پھر نہ لطف آیا
کاش مجھ کو بھی چین یوں مل جائے
دلِ بیتاب کو سکون مل جائے
اِس سے اہلِ نشاط خرم تھے  ہر گھڑی خندہ و تبسم تھے
اِس نے ہنس ہنس کے اُن کو باد کیا  نامرادوں کو بامراد کیا
اِس نے پھولوں کے کر دیئے انبار  اِس نے دُنیا کو کر دیا گلزار
خستہ دل تھی مگر یہ بیچاری  زندگی سے بہت تھکی ہاری
سو گئی ہے جواب یہ زار و نزار
ہو گئے سب کنارہ کش یکبار
عمر سب صرفِ پیچ و تاب رہی  ہائے کیا زندگی خراب رہی
دل میں اک کشمکش مدام رہی  ایک جھگڑا میں صبح و شام رہی
اِس سے غافل طرب پرست رہے  خندۂ ظاہری پہ مست رہے
ماندۂ رنجِ راہِ ہستی تھی  عافیت کو سدا ترستی تھی
اب یہ آغوشِ عافیت میں ہے
عافیت خوب عافیت میں ہے
طائرِ روح آسماں پرواز  کس طرح لائے تابِ قیدِ دراز

رقفس تنگ ہے بلا ہوتا ہے  سانس گھٹتا ہے دم خفا ہوتا ہے
چھوڑ کر جسم کو روانہ ہوا  اور مرض کا تو اک بہانہ ہوا
قیدِ غم سے ہوئی ہے یہ آزاد  وسعتِ عالمِ بقا میں شاد
خلد میں اب یہ راج کرتی ہے
خلق یاد اس کو آج کرتی ہے

مرزا اعجاز حسین۔ بی۔ اے

---

# جلوۂ دربار

(تصوّر کی آنکھ سے)

سر میں شوق کا سودا دیکھا
دہلی کو ہم نے بھی جا دیکھا
جو کچھ دیکھا اچھّا دیکھا
کیا بتلائیں کیا کیا دیکھا
نظم ہے مجھ کو بادۂ صافی
شغل یہی ہے دل کو کافی
مانگتا ہوں یاروں سے معافی
خیر اب دیکھیے لطفِ قوافی
جمنا جی کے پاٹ کو دیکھا
اچھے ستھرے گھاٹ کو دیکھا
سب سے اونچے لاٹ کو دیکھا
حضرت ڈیوک کناٹ کو دیکھا
پلٹن اور رسالے دیکھے
گورے دیکھے کالے دیکھے
سنگینیں اور بھالے دیکھے
بینڈ بجانے والے دیکھے
خیموں کا اک جنگل دیکھا
اُس جنگل میں منگل دیکھا
برہما اور درنگل دیکھا
عزّت خواہوں کا دنگل دیکھا
سڑکیں تھیں ہر کمپ سے جاری
پانی تھا ہر پمپ سے جاری
نور کی موجیں لمپ سے جاری
تیزی تھی ہر جمپ سے جاری
کچھ چہروں پر مردی دیکھی
کچھ چہروں پر زردی دیکھی
اچھی خاصی سردی دیکھی
محفل میں سارنگی دیکھی
بیرنگی بارنگی دیکھی
دہر کی رنگا رنگی دیکھی -
اچھے اچھوں کو بھٹکا دیکھا
بھیڑ میں کھاتے جھٹکا دیکھا
مُنہ کو اگرچہ لٹکا دیکھا
دل دربار سے اٹکا دیکھا
ہاتھی دیکھے بھاری بھرکم
اُن کا چلنا کم کم تھم تھم

زرّیں جھولیں نور کا عالم — میلوں تک وہ چم چم چم چم
پُر تھا پہلوئے مسجد جامع — روشنیاں تھیں ہر سو لامع
کوئی نہیں تھا کسی کا سامع — سب کے سب تھے دید کے طامع
سُرخی سڑک پہ کٹتی دیکھی — سانس بھی بھیڑ میں گھُٹتی دیکھی
آتشبازی چھُٹتی دیکھی — لطف کی دولت لُٹتی دیکھی
چوکی اک جو لکھی دیکھی — خوب ہی چکھی چکھی دیکھی
ہر سو نعمت رکھّی دیکھی — شہد اور دودھ کی مکھی دیکھی
ایک کا حصہ من و سلوا — ایک کا حصہ تھوڑا سا حلوا
ایک کا حصہ بھیڑ اور بلوا — میرا حصہ دُور کا جلوا
اوج برٹش راج کا دیکھا — پرتو تخت و تاج کا دیکھا
رنگ زمانہ آج کا دیکھا — رُخ کرزن مہاراج کا دیکھا
پُہنچے پھاند کے سات سمندر — تحت میں اُن کے بیسیوں بندر
حکمت و دانش اُن کے اندر — اپنی جگہ ہر ایک سکندر
اوج بخت ملاقی اُن کا — چرخ ہفت طباقی اُن کا
محفل اُن کی ساقی اُن کا — آنکھیں میری باقی اُن کا
ہم تو اُن کے خیر طلب ہیں — ہم کیا ایسے ہی سب کے سب ہیں
اُن کے راج کے عمدہ ڈھب ہیں — سب سامانِ عیش و طرب ہیں
اگزبشن کی شان انوکھی — ہر شے عمدہ ہر شے چوکھی
اقلیدس کی ناپی جوکھی — من بھر سونے کی لاگت سوکھی
جشن عظیم اس سال ہوا ہے — شاہی فورٹ میں بال ہوا ہے
روشن ہر اِک ہال ہوا ہے — قصۂ ماضی حال ہوا ہے
ہے مشہور کوچہ و برزن — بال میں ناچیں لیڈی کرزن
طائرِ ہوش تھے سب کے پرزن — رشک سے دیکھ رہی تھی ہر زن
ہال میں چمکیں آ کے یکایک — زرّیں تھی پوشاک جھکا جھک

مجو تھا اُن کا اوج سما تک — چرخ پہ زہرہ اُنکی تھی گاہک
گو رتبہ اوج فلک تھی — اس میں کہاں یہ نوک پلک تھی
اندر کی محفل کی جھلک تھی — بزم عشرت صبح تلک تھی
کی ہے بندش ذہن رسا نے — کوئی مانے خواہ نہ مانے
سُنتے ہیں ہم تو یہ افسانے — جس نے دیکھا ہو وہ جانے

سید اکبر حسین اکبر

---

# ہمّت و تدبیر

## ایک مناظرہ

تدبیر یہ ہمت سے لگی کہنے بہ تکرار — میں صاحبِ خانہ ہوں تو ہے میری پرستار
ہمت نے کہا اس سے کہ بیہودہ نہ جھک مار[2] — حامی ہے خدا میرا نہ کر مجھ سے یہ گفتار
میں وہ ہوں کہ ہر ملک کو تسخیر کیا ہے
کی جس پہ نظر صاحبِ توقیر کیا ہے

انسانوں سے دُنیا کا سفر میں نے کرایا — ہر منزلِ دشوار کو آسان بنایا
بخشا شہ جمجاہ کو نادار کو پایا — کر کر کے غلاموں کو شہنشاہ دکھایا
مانندِ پرِ کاہ بہت کوہ ہیں کاٹے
میدانوں میں انبوہ کے انبوہ ہیں کاٹے

جا پوچھ کلمبس سے روایت کہ میں کیا ہوں — پڑھ لارڈ کلایو کی حکایت کہ میں کیا ہوں
یا حال نکلسن[1] سے ہدایت کہ میں کیا ہوں — اللہ کی شاہد ہے حمایت کہ میں کیا ہوں
آنکھیں کھلیں گر مجھ کو بونا پارٹ[3] سے پوچھے
معلوم ہو میں کیا ہوں جو لاکھارٹ[4] سے پوچھے

کیا شان ہے میری کوئی یونان سے پوچھے — روم و عرب و بربر و ایران سے پوچھے
رتبہ مرا تاتار سے توران سے پوچھے — ہاں میری حقیقت کوئی جاپان سے پوچھے

---

[1] جنرل جان نکلسن ۱۲

[2] ہمت کا حامی خدا مشہور ضرب المثل ہے ۱۲

[3] نپولین بونا پارٹ شہنشاہ فرانس ۱۲

[4] جنرل سر ولیم لاکھارٹ (سابق سپہ سالار افواج ہندوستان کمانڈر ان چیف)

شاہانِ جہاں غیرتِ جمشید کئے ہیں
رستم سے بہت زندۂ جاوید کئے ہیں

چنگیز[۵۱] بنی اور میں ایران میں پہنچی ‖ نادر[۵۲] ہوئی مغلوں کے شبستان میں پہنچی
واں فتح تھی جس جنگ کے میداں میں پہنچی ‖ آزاد تھے قیدی جو میں زندان میں پہنچی
محمود[۵۳] کا بھروپ بھرا ہند پہ آئی
اسکندرِ اعظم کو اٹھا سندھ پہ لائی

نصرانیوں سے بیتِ مقدس کو چھڑایا ‖ پسپا کیا عاجز کیا اور نیچا دکھایا
توحید کا نقارہ سرِ رزم بجایا ‖ شقۂ علمِ دینِ محمد کا اڑایا
کیا اپنی زباں سے کہوں عمو سے سُن لے
بابر سے ہمایوں سے کہ تیمور سے سُن لے

لونڈی مجھے اللہ کی شان آپ بتائیں ‖ توہین کریں طعنے دیں صلواتیں سنائیں
احساں جو کئے میں نے وہ سب دل سے بھلائیں ‖ اور درپئے تخریب ہوں درپردہ ستائیں
جو میں نہ یہاں ہوتی تو تو چیز ہی کیا تھی
دنیا میں تجھے رہنے کی تمیز ہی کیا تھی

تدبیر نے جب خوانیاں ہمت کی یہ سنکر ‖ بولی کہ میں ہوں خادمہ تم ہو مری افسر
ارشاد جو تم نے کیا ہو اس سے بھی بدتر ‖ سُن لیجئے پر عرض مری کان لگا کر
یہ مانا کہ دنیا میں ضرورت ہے تمہاری
پر ساتھ ہی رہتی ہے ہماری بھی سواری

کہئے تو سہی آپ کہاں پہنچیں اکیلی ‖ حاضر نہ تھی خاتون کی کس جا پہ سہیلی
تنہا کوئی بن میرے مصیبت بھی ہے جھیلی ‖ سمجھائیے للہ شتابی یہ پہیلی

---

۵۱ مراد از چنگیز خاں ۱۲

۵۲ مراد از نادر شاہ ۱۲

۵۳ سلطان محمود غزنوی ۱۲

حائل ہوا جب الپس[51] تو رہ کس نے بتائی؟
اُس کوہ کی کس نے تھی چڑھائی وہ چڑھائی؟

ہر حال میں ساتھ آپ کے دمساز رہی ہوں — ہر مشورتِ خاص میں ہمراز رہی ہوں
دکھلاتی ہر اک کام میں اعجاز رہی ہوں — ہر معرکۂ جنگ میں جاں باز رہی ہوں

آپ اکثر اوقات میں ناکام بھری ہیں
میدانوں سے ہم ہی ظفر انجام پھری ہیں

بوالفضل[52] کو میں نے کیا دستور معظم — اکبر[53] کو ہر اک شخص کی نظروں میں مکرّم
مجھ سے ہی کھلا رایتِ غوریہ کا پرچم — وکٹوریہ[54] کو بخشا بڑا حصۂ عالم

شاہانِ زمانہ کو ہے آپس میں ملایا
سلطان[55] کے اور زار[56] کے جھگڑوں کو مٹایا

سینچوریا کے قصّے کو طے میں نے کیا ہے — اور مصر پہ دیکھو تو قدم میرا جما ہے
مشہور جہاں مجھ سے ہی بسمارک[57] ہوا ہے — افریقہ میں بوتھا[58] کو شرف میں نے دیا ہے

یورپ کی دول مجھ سے سرافراز ہوئی ہیں
سب قومیں غرض مجھ سے ہی ممتاز ہوئی ہیں

---

[51] ایلپس اس دشوار اور برف پوش پہاڑ کا نام ہے جس پر سے فرانس کا مشہور عالی ہمت اور بلند حوصلہ شہنشاہ (نپولین بونا پارٹ) بحسن تدبیر معہ سامانِ جنگ گذر سکا تھا۔

[52] شیخ ابو الفضل مشہور مدبّر با تدبیر شہنشاہ اکبر ۱۲

[53] شہنشاہ جلال الدین اکبر بانی دین الٰہی ۱۲

[54] جنابہ ملکہ معظمہ (مرحومہ) قیصرۂ ہند ۱۲

[55] مراد از سلطان المعظم خلد اللہ ملکہم ۱۲

[56] مراد از زار روس ۱۲

[57] پرنس بسمارک (آنجہانی) وزیر اعظم سلطنت جرمن ۱۲

[58] جنرل بوتھا کمانڈر انچیف افواج ٹرانسوال ۱۲

انگلینڈ میں مجھ کو گلڈ اسٹون[1] سے پوچھو　　بغداد میں جاکر ذرا ہارون سے پوچھو
منصور دوانیقی و مامون سے پوچھو　　بقراط سے سقراط افلاطون سے پوچھو
مہمان جو ترے ہیں وہ مرے زلہ ربا ہیں
حاکم جو ترے ہیں وہ مرے در کے گدا ہیں

دربار میں عزت ہے اگر کچھ تو مجھے ہے　　سرکار میں وقعت ہے اگر کچھ تو مجھے ہے
آفاق میں شہرت ہے اگر کچھ تو مجھے ہے　　دنیا میں لیاقت ہے اگر کچھ تو مجھے ہے
ہے کوئی اگر صاحب تمیز تو میں ہوں
در اصل ہے اکسیر کوئی چیز تو میں ہوں

چپ رہتی جو ہمت تو بھلا تاب کہاں تھی　　زیبا یہ کہ کیوں لاف سے آلودہ زبان کی
کیا اپنی صفت آپ ہی کرنی ہے خوبی　　ہے بات وہی جس میں نکالے نہ کوئی نی
آ عقل سے پوچھیں کہ بھلا کون بڑی ہے
ڈھیلی ہے تو ہے کونسی اور کون کڑی ہے

بی عقل کہ پردہ سی یہ سب بحث تھیں سنتیں　　آسامنے کہنے لگیں دونوں گئی گذریں
لازم تھی یہی بات کہ تم ایک سے رہتیں　　جب پھوٹ ہوئی دونوں میں کچھ کر نہیں سکتیں
تدبیر نہ شامل ہو تو ہمت ہے جہالت
ہمت کی نہ شرکت ہو تو تدبیر حماقت

سید علمدار حسین بنوڑی

---

[1] مسٹر گلیڈ سٹون وزیر اعظم سلطنت انگلشیہ ضرورت شعری کے لحاظ سے گلڈ اسٹون لکھا گیا ۱۲

# خار

تو سمجھتا ہے کہ اس باغ میں بیکار ہوں میں؟ — محض بیکار ہی کیا موجبِ آزار ہوں میں؟

تو نے دیکھا ہے مجھے دیدۂ عبرت سے کبھی؟ — قدر پوچھی ہے مری اہلِ بصیرت سے کبھی؟

ملکِ ہستی میں کوئی شے کہیں بے سود بھی ہے؟ — جلوۂ حسن کسی چیز میں محدود بھی ہے؟

کلکِ قدرت نے لکھی ہے کوئی شے بے مطلب؟ — اس مسدس۵ میں کوئی لفظ بھی ہے بے مطلب؟

نورِ خورشید کا ہر ذرہ میں ہے راز چھپا — موجِ دریا کا ہے ہر قطرے میں انداز چھپا!

ایک قانون کے تابع ہیں شجر ہو کہ حجر — ایک سانچے میں ڈھلے ہیں کرۂ خاک و قمر

تو گل و خار میں کرتا ہے تمیزیں تاہم — دیکھ اُس آئین کو جس سے ہیں یہ چیزیں قائم

کس جگہ حسن کے آئین کا اظہار نہیں؟ — گل ہی گل باغِ جہاں میں ہے کہیں خار نہیں

آہ کیا چشمِ مشاہد کی ہے کوتہ نظری! — جس سے مستور ہے حسن کی ہے جلوہ گری

دیکھئے حسنِ تناسب کا نمونہ ہوں میں! — کیا دلآویز ہوں کیا شوخ نکیلا ہوں میں

ہے دل افروز میری نوکِ سناں کی سی چمک — میری تشبیہ پہ اترائے حسینوں کی پلک

رنگ ہر شاخ پہ پاؤ گے نرالا میرا — روپ ہر نخل پہ دیکھو گے انوکھا میرا

نگہِ حسن طلب دیکھے تو رعنا ہوں میں — دل میں ہر رنگ میں ہر روپ میں کھبتا ہوں میں

رونق افروز ہے گل باغ میں زینت کیلئے — میں چمن زار میں ہوں گل کی حفاظت کیلئے

دامنِ اہلِ تطاول میں اٹک جاتا ہوں — دیدۂ حاسدِ گلچیں میں کھٹک جاتا ہوں

نہیں آزار دہیِ خلق کی شیوا میرا — پھر بھی گلچیں کی مدارات ہے عہدا میرا

توڑ لینا گلِ تر کا کوئی آسانی ہے؟ — باغ میں یونہی تباہی کی ہوا آئی ہے

گل کو وہ اپنی غرض کیلئے برباد کرے — کیوں نہ بندہ عملِ نشترِ فصّاد کرے؟

۵ مراد از شش جہت ۱۲

راہ رو سے نہیں صحرا میں کبھی مجھ کو خلش
ہاں اگر بھاری اسے آپ ہی غفلت کی روش
خود ہی مجھ خاک نشیں کو وہ کچل ڈالے مگر
تو کبھی اُس کو بتاتا ہوں سلامت کی ڈگر
سینکڑوں مور و ملخ وہ تو کچل دیتا ہے
یونہی چٹکی سی کبھی بندہ بھی لے لیتا ہے
اس سے ہے نیند سے رہرو کو جگانا مقصود
قدر ہے خاک نشینوں کی بتانا مقصود
اس سے کیا بڑھ کے کروں کام میں انسانوں کا؟
میں نگہبان ہوں کھیتوں کا خیابانوں کا

یوں مری قدر کو جانے کہ نہ جانے کوئی
میرے احسان کو مانے کہ نہ مانے کوئی

میر نیرنگ

# شمعِ ہستی

اے شمعِ ہستی اے زندگانی
بھاتی ہے دل کو تیری کہانی
ہے کوچ تیرا ہر لحظہ جاری
جاتی ہے بگٹٹ تیری سواری
بجلی سے بڑھ کر بیتاب ہے تو
یا واہمہ ہے یا خواب ہے تو
کیوں چپ چپاتی ہر دم رواں ہے
آئی کہاں سے جاتی کہاں ہے
ظاہر ہیں یوں تو سب پر ترے گن
لیکن نہ پایا تیرا سر و بن
گذرا نہ کوئی اِس ہفت خواں سے
جاہل ہیں تیرے سرِ نہاں سے
فی الجملہ ہمت سب ہار بیٹھے
ہیں سر بزانو ناچار بیٹھے

---

اے زندگانی اے شمعِ ہستی
سونی پڑی تھی تجھ بن یہ بستی
چاروں طرف تھی چھائی اندھیری
ناگاہ اُٹھی اِک ڈیک تیری
وہ ڈیک تھی بس نورٌ علیٰ نور
کاہے کو رہتی پردہ میں مستور
پھولوں میں جھلکی تاروں میں چمکی
بخشی جہاں کو رونق ارم کی
ہوتا نہ یاں جو تیرا ٹھکانا
چوپٹ ہی رہتا یہ کارخانہ
کیا پھونک ماری دنیا کے تن میں
گویا لگا دی دَوں خشک بن میں
بزمِ جہاں میں رونق ہے تجھ سے
اِس میکدہ میں ہو حق ہے تجھ سے

---

ہے تیرے دم سے اے عالم آرا
بزمِ عروسی آفاق سارا
سرگرم ہے تو جادوگری میں
ہیں تیرے عشوے خشکی تری میں
مٹی کا جوبن تو نے نکھارا
دے دے کے چھینٹے اسکو اُبھارا

بے حس کو بخشا احساس تو نے — دی مشتِ گل کو بو باس تو نے
تھی بھولی بھالی بھونڈی بھنگم — تو نے سکھایا اس کو خم و چم
کرتب سے تیرے سانچے میں ڈھل کر — کُندن سی نکلی رنگت بدل کر
ٹھکرا کے تو نے جب کہہ دیا قُم — اُٹھ بیٹھی فوراً کرتی تبسم
بھُولی ہے اپنی اوقات پہلی — پھرتی ہے خوش خوش کیا اہلی گہلی

---

پاتی ہے خلقت جب تیری آہٹ — ہوتی ہے پیدا اِک گدگداہٹ
مچتی ہے پھر تو اودھم غضب کی — بجتی ہے نوبت عیش و طرب کی
کہتی ہے دُنیا تو ہے تو کیا غم — تو آئے نِت نِت تو آئے جم جم
جیتے ہیں جبتک مرتے ہیں تجھ پر — سب کچھ تصدق کرتے ہیں تجھ پر
کیا مال ہے جو تیرے سوا ہے — تو ہی نہ ہو تو سب کو دھتا ہے

"لیکن یہاں میں خلوت نشیں ہوں — ہوں اس طرح پہ گویا نہیں ہوں"
"خواب گراں کی حالت ہے طاری — مستی میں گم ہے سب ہوشیاری"
"جب آتے آتے سبزہ میں آئی — کروٹ بدل کر میں لہلہائی"
"انگڑائیاں لیں منہ کھول ڈالا — پر آنکھ سے کچھ دیکھا نہ بھالا"
"داخل ہوئی جب حیواں کے تن میں — اک شور اٹھا اس انجمن میں"
انسان کا جامہ جب میں نے پہنا — اللہ رے میں کیا میرا کہنا"
"کس کس جتن سے میں نے بنایا — رتبہ بہ رتبہ پایا پہ پایا"
جامد کو نامی نامی کو حیواں — حیواں کو وحشی وحشی کو انساں
پھیلایا میں نے کیا کیا بکھیڑا — شادی و غم کے ارگن کو چھیڑا
نیکی بدی کے میلے جمائے — جھوٹ اور سچ کے سکے چلائے
جو ناچ میں نے جس کو نچایا — وہ ناچتے ہی اس کو بن آیا
القصہ ہوں میں وہ اسم اعظم — ہے جس کے بس میں تسخیر عالم
کچھ کچھ کھلے ہیں انداز میرے — دیکھے ہیں کس نے اعجاز میرے
مجھ کو نہ سمجھو تم آج کل کی — ہوں موج مضطر بحر ازل کی
رکھوں گی جاری یونہی سفر میں — نعرہ ابد کی لوں گی خبر میں
ہے ہستی میری اک طرفہ مضمون — کچھ بھی نہیں ہوں پر میں ہی میں ہوں

سنتے رہو گے میری کہانی
جب تک ہے باقی دنیائے فانی

مولوی محمد اسمٰعیل میرٹھی

# جوئے آب

غیرتِ باغِ ارم ایک نظارا تیرا    رشکِ فردوسِ بریں ایک تماشا تیرا
ہائے وہ شام وسحرگاہ کا جلوا تیرا    دلِ مشتاق ہوا جاتا ہے شیدا تیرا

دردمندوں کے لئے باعثِ آرام ہے تو
نام سے جس کے ہو راحت وہ دلارام ہے تو

واہ کیا شان ہے کیا رعب ہے کیا ہی شوکت    واہ کیا زور ہے کیا شور ہے کیا ہے قوت
بہنا یہ ترا آہ تری یہ وسعت    اُف تری شوخ ادائیں تری پیاری صورت

چاندنی چاندنی سب کہتے ہیں ہم جانتے ہیں
کوئی ہو تجھ سے مقابل کہیں ہم مانتے ہیں

ٹھنڈی ٹھنڈی تجھے چھو کر جو ہوا آتی ہے    غنچۂ خاطرِ ناکام کھلا جاتی ہے
کی تیری جھلک چاند کو شرماتی ہے    تیری یہ طرزِ خرام آہ غضب ڈھاتی ہے

چھیڑنا ساحلِ شیدا کا تجھے بھاتا ہے
واہ شاباش ہے کیا ناز کا ڈھب آتا ہے

ندی رات میں دیکھے کوئی تیرا جوبن    ہائے وہ روپ کہ قربان ہو صحنِ گلشن
سما نور کا اور بادِ صبا کا وہ چلن    وہ سکوں چار طرف چھایا فدا جس پہ سخن

تنِ نازک کا وہ نقشہ کہ خجل آئینہ
شرم سے آب ہو بلور غضب وہ سینہ

لو وہ کھیلتے سورج کی کرن کا آنا    ناز و انداز کا رنگین وہ تانا بانا
جوش میں چلتے ہوئے تیر اگانا    باتوں باتوں میں اک عالم کو لبھا لیجانا

چھیڑنا بادِ صبا کا وہ تجھے مستی سے

ہائے وہ چیں بجبیں ہونا ترا شوخی سے

دامنِ کوہ سے اُٹھلا کے نکلنے والی　　ساحتِ دشت میں انداز سے چلنے والی

رنگ ایک آن میں لاکھوں ہی بدلنے والی　　سبزۂ و گل کے قریب آ کے مچلنے والی

تو ہی تزئین ہے کھیتوں کی بیابانوں کی

تو ہی تفریح ہے حیوانوں کی انسانوں کی

آہ اے نشۂ بیخود کُنِ پیمانۂ حسن　　آہ اے کیفیتِ بادۂ جانانۂ حسن

ہائے کیا بات تری شورشِ بیجانۂ حسن　　واہ شاباش تجھے او دلِ دیوانۂ حسن

تو سلامت رہے دنیا میں الٰہی دائم

زندگی اپنی ہے تیرے ہی تو دم سے قائم

سید نذیر حسین

# تسکین قلب

میرے چاہنے والے کیوں رو رہے ہیں
یہ جان اپنی کس واسطے کھو رہے ہیں؟

میں مردہ نہیں ہوں ٹھکانے سے ہی ہے
کہوں کیا مرے دل کو کیسی خوشی ہے

نہ روئیں۔ نہ روئیں۔ ابھی خشک ہوں گے
جو قطرے ہیں رخسار پر آنسوؤں کے

میرا حال سُن کر اُنہیں غم نہ ہوگا
وہ رنج و تعب اور وہ ماتم نہ ہوگا

بر آئی ہے مرنے پہ میری تمنا
وہاں پہنچا ملنے کا وعدہ جہاں تھا

خدا نے نصیبوں سے یہ دن دکھائے
ثمر خشک شاخوں میں اب جا کے آئے

یہاں تاج تاروں کا ہے میرے سر پر
کہاں جا کے چمکا ہے میرا مقدر

ٹہلتا ہوں ہر وقت خلد بریں میں
محبت کا معدن ہے جس سرزمیں میں

میرے چاہنے والے ہرگز نہ روئیں
غمِ ہجر میں جان اپنی نہ کھوئیں
مرے واسطے رنج اُٹھانے سے حاصل؟
یہ رونے سے آنسو بہانے سے حاصل

وہاں میرے رہنے کی تھی کون صورت؟
جہاں تھی مروت۔ محبت نہ الفت

گناہوں کا اور موت کا تھا جو مسکن
جہاں ایک صورت میں تھے دوست دشمن

جہاں ابرِ غم تھا۔ اندھیرا بہت تھا
جہاں جان جانے کا کھٹکا بہت تھا

یہاں کی مگر زندگی۔ زندگی ہے
سراپا مسرت مجسم خوشی ہے

یہاں ناز کرتے ہیں مجھ پر فرشتے
اُٹھے ہر طرف سے اُن آنکھوں کے پردے

مکاں ہے میرا جلوہ گاہِ محبت
میسر ہے ہردم کسی کی زیارت

یہ اس مصحفِ رُخ میں لکھا ہوا ہے خوشی میں بقا ہے تو بعدِ فنا ہے
جو پہنچا جہاں تک یہ اُس کی عنایت خوشا میری قسمت۔ خوشا میری قسمت

مرے چاہنے والے ہرگز نہ روئیں
غمِ ہجر میں جان اپنی نہ کھوئیں
مرے واسطے رنج اُٹھانے سے حاصل؟
یہ رونے سے آنسو بہانے سے حاصل

سید علی سجاد

# پدمنی

عندلیبوں کو ملی آہ و بکا کی تعلیم
اور پروانوں کو دی سوزِ وفا کی تعلیم
جب ہر اک چیز کو قدرت نے عطا کی تعلیم
آئی حصے میں ترے ذوقِ فنا کی تعلیم

نرم نازک تجھے اعضا دیئے جلنے کیلئے
دل دیا آگ کے شعلوں پہ پگھلنے کیلئے

رنگ تصویر کے پردہ میں جو چمکا تیرا
خود بخود لوٹ گیا جلوۂ رعنا تیرا
ڈھال کر کالبدِ نور میں پُتلا تیرا
یدِ قدرت نے بنایا جو سراپا تیرا

بھر دیا کوٹ کے سوزِ غمِ شوہر دل میں
رکھ دیا چیر کے اک شعلۂ مضطر دل میں

تو وہ تھی شمع کہ پروانہ بنایا تجھ کو
تو وہ لیلیٰ تھی کہ دیوانہ بنایا تجھ کو
رونقِ خلوتِ شاہانہ بنایا تجھ کو
نازشِ ہمتِ مردانہ بنایا تجھ کو

ناز آیا ترے حصے میں - ادا بھی آئی
جاں فروشی بھی محبت بھی - وفا بھی آئی

آئی دنیا میں جو تو حسن میں یکتا بن کر
چمن دھر میں پھولی گلِ رعنا بن کر
رہی ماں باپ کی آنکھوں میں چھوٹا تارا بنکر
دلِ شوہر میں رہی خال سویدا بن کر

حسنِ خدمت سے شگفتہ دلِ شوہر رکھا
کہ قدم جادۂ طاعت سے نہ باہر رکھا

تیری فطرت میں مروت بھی تھی غمخواری بھی
تیری صورت میں ادا بھی تھی طرحداری بھی
جلوہ حسن میں شامل تھی - نکوکاری بھی
درد آیا ترے حصے میں تو - خودداری بھی

آگ پر بھی نہ تجھے آہ! مچلتے دیکھا

تپش حسن کو پہلو نہ بدلتے دیکھا

تو وہ عصمت کی تھی او آئینہ سیما تصویر — حسن سیرت سے تھی تیری مجلا تصویر
لاکھ تصویروں سے تھی اک تری زیبا تصویر — تجھکو قدرت نے بنایا تھا سراپا تصویر

نور ہی نور تیرے جلوہ مستور میں تھا
انجم ناز کا جھرمٹ رخ پر نور میں تھا

لب میں اعجاز۔ حیا چشم فسوں ساز میں تھی — کہ قیامت کی ادا تیرے ہر انداز میں تھی
شکل پھرتی جو تیری دیدۂ غماز میں تھی — برق بیتاب تری جلوہ گہ ناز میں تھی

یہ وہ بجلی تھی قیامت کی تڑپ تھی جس میں
شعلۂ نار عقوبت کی تڑپ تھی جس میں

یہ وہ بجلی تھی جو تیغ شرر افشاں ہوکر — کوند اٹھی قلعۂ چتوڑ میں جولاں ہوکر
یہ وہ بجلی تھی جو سوز غم حرماں ہوکر — خاک سے لوٹ گئی تیری پشیماں ہوکر

یہ وہ بجلی تھی۔ تجھے جس کے اثر نے پھونکا
رفتہ رفتہ تپش سوز جگر نے پھونکا

آہ! او عشوہ و انداز و ادا کی دیوی — آہ! او ہند کے ناموس وفا کی دیوی
آہ! او پرتو انوار صفا کی دیوی — او زیارت کدۂ شرم و حیا کی دیوی

تیری تقدیس کا قائل ہے زمانہ ابتک
تیری عفت کا زباں پر ہے فسانہ ابتک

آفریں ہے تری جانبازی وہمت کیلئے — آفریں ہے تری عفت۔ تری عصمت کیلئے
کیا مٹائیگا زمانہ تری شہرت کے لئے — کہ چلی آتی ہے اک خلق زیارت کیلئے

نقش ابتک تری عظمت کا ہے بیٹھا دل میں
تو وہ دیوی ہے ترا لگتا ہے میلا دل میں

سرور جہان آبادی

# حسن اور زوال

اصل خیال جرمن نثر میں دیکھا گیا۔ میں نے ناظرین مخزن کیلئے تھوڑی سی تبدیلی کے ساتھ اردو نظم میں منتقل کر دیا۔ (اقبال)

خدا سے حسن نے اک روز یہ سوال کیا
جہاں میں کیوں نہ مجھے تو نے لازوال کیا؟
ملا جواب کہ تصویر خانہ ہے دنیا
شب دراز عدم کا فسانہ ہے دنیا
ہوئی ہے رنگ تغیر سے جب نمود اسکی
وہی حسین ہے حقیقت زوال ہے جسکی
کہیں قریب تھا یہ گفتگو قمر نے سنی
فلک پہ عام ہوئی اختر سحر نے سنی
سحر نے تارے سے سنکر سنائی شبنم کو
فلک کی بات بتادی زمین کے محرم کو!
بھر آئے پھول کے آنسو پیام شبنم سے
کلی کا ننھا سا دل خون ہو گیا غم سے
چمن سے روتا ہوا موسم بہار گیا
شباب سیر کو آیا تھا سوگوار گیا

اقبال

# مرغ و صیّاد

اے نسیم صبح! اے گہوارہ جنبانِ چمن — ہو اگر تیرا گذر سوئے جوانانِ چمن
اُن سے کہنا میری جانب سے بصد اظہارِ شوق — ساتھ کے کھیلے ہوئے ہیں وہ جو یارانِ چمن
اک گرفتارِ قفس نے ہے کہا تم کو سلام — اور پوچھا ہے مزاجِ سرو ریحانِ چمن
پھر یہ دینا میری جانب سے نویدِ جانفزا — سیرِ گلشن ہو مبارک تم کو مرغانِ چمن
خاک اڑا کر پہلے چپ ہو جائیو بادِ صبا — حال پوچھیں کچھ جو میرا ہمصفیرانِ چمن
پھر یہ کہنا کھینچ کر سینے سے آہِ جانگداز — ہے قفس میں قید وہ مرغِ خوش الحانِ چمن
اب نہ سیرِ لالہ و گل ہے نہ وہ گلگشتِ باغ — حسرتِ پرواز ہے اب اور ارمانِ چمن
اب نہ وہ پھولوں کا تختہ ہے نہ کنجِ خوشگوار — وہ نہالانِ چمن ہیں اب نہ میدانِ چمن
تنکے چنتا ہے پڑا کنجِ قفس میں اب غریب — آشیاں کیسا! کہاں کی فکرِ سامانِ چمن

توڑتا ہے خانۂ صیاد میں دم ہائے ہائے
ہو رہا ہے بلبلِ تصویر ماتم ہائے ہائے

چھیڑتی ہے کیا قفس میں ہم کو اے موجِ نسیم — اس چمن میں ہم بھی تھے پروردۂ نازِ قدیم
تھی ہماری بھی کبھی سرسبز کشتِ آرزو — ہم پہ بھی اے ابرِ رحمت! تھا ترا لطفِ عظیم
لوٹتے تھے آہ دن کو سبزہ زاروں کے مزے — شب کو رہتے تھے تر و شاداب کنجوں میں مقیم
یا چہکتے پھرتے تھے باغوں میں ہم اے ہمصفیر — یا قفس میں چیختے ہیں آہ بے یار و ندیم
ہم کہاں کے خوشنوا تھے ہم کہاں کی بذلہ سنج — ہم پہ اے صیاد ٹوٹا جو ترا قہرِ عظیم
ہم صفیرانِ چمن سے کیا تغافل کا گلہ — جب قفس میں پھنس گئے کیسی رہ و رسمِ قدیم
ذبح اے صیاد کر بھی چک کہ جھگڑا پاک ہو — ہم سے اب دیکھا نہیں جاتا ہے یہ حالِ سقیم
پھونک دے اے سوزِ غمہائے نہانی پھونک دے — بنکے او ظالم! بھڑک اٹھ اشعلۂ نارِ جحیم

ہم ہیں پابندِ قفس۔ کیسا چمن کیسی بہار    کس کو مژدہ دینے آئی ہے تو اے بادِ نسیم

دیدِ گل سے واسطہ کیا ہم اسیروں کے لئے
سیرِ گلشن ہو مبارک ہمصفیروں کے لئے

لالہ و گل کی تھی قسمت میں قضا دو چار دن    ہمنے کھالی سبزہ زاروں کی ہوا دو چار دن
پھر سنیگا ہائے کس کے زمزمے صیاد تو    ہم قفس میں اور ہیں نغمہ سرا دو چار دن
حسرتِ پرواز بھی جاتی رہے گی اے اجل!    ہم سے اُڑلیں اور مرغانِ ہوا دو چار دن
پھر کہاں صیاد ہم اور پھر کہاں کُنجِ قفس    آب و دانہ ہے مقدر میں ترا دو چار دن
گھُٹ کے اس زنداں میں جائیگا کبھی تو دم نکل    مانگتے ہیں ای اجل! تیری دعا دو چار دن
یاد اے صیاد! ہم کو بھی کرے گا تو کبھی    اور تڑپا لے قفس میں بیوفا دو چار دن
دیکھ کر خالی قفس کو جی بھر آئے گا ترا    پیٹ کر روئے گا سر۔ بعدِ فنا دو چار دن
کر رہے ہیں جسطرح ہم نالہائے دردناک    تو رہیگا یونہی مصروفِ بکا دو چار دن
یاد جب صیاد آئینگے ہمارے زمزمے    گھر میں تنہا تیرا جی گھبرائیگا دو چار دن

دستِ حسرت مل کے اے صیاد! پچھتائے گا تو
ایسا لائے گا کہاں سے آہ مرغِ خوش گلو

جب بنائیگا ہمارا آہ! چھوٹا سا مزار    چھُپکے چھُپکے تو ہمارے غم میں ہوگا اشکبار
یاد رہ رہ کر جفائیں اپنی آئیں گی تجھے    اور ہماری بیکسی پر روئے گا تو زار زار
لیکے خالی گھر کو جب گلشن سے لوٹیگا قفس    پیچھے پیچھے خاک اُڑاتی آئے گی بادِ بہار
سُنکے اے صیاد! تیرے نالہائے جانگداز    راستے میں لوگ پوچھینگے کہ کیوں ہے سوگوار
تو کہے گا مر گئی وہ بلبلِ رنگیں نوا    وصلِ گل کیواسطے تھی جو قفس میں بیقرار
گُل کھلیں گے۔ سبزۂ نورس اُگیگا قبر پر    ہم نہ ہونگے اور آئے گی گلستاں میں بہار
سوتے ہونگے تیرے گہوارے میں اے کُنجِ لحد    خوابِ راحت میں مخل ہوگی نہ گلبانگِ ہزار
اپنی مٹی ہو کہاں کی کیا خبر۔ بادِ صبا!    ہو پریشاں دیکھئے کس کس جگہ مشتِ غبار
وہ بھی آزادی کے دن تھے ہائے کیسے جانفزا    تیرے بندھن سے تھے جب اے قیدِ ہستی رستگار

لوٹتے تھے اپنے گلشن میں بہاروں کے مزے
سبزہ زاروں کی تھیں سیریں جوئباروں کے مزے

ہم سرودِ طائرانِ قدس تھے ہم بھی صبا! — قیدِ ہستی کی کشاکش میں نہ تھے یوں مبتلا
بولتے تھے ہم دہن میں پیاری پیاری بولیاں — ہائے وہ دن! شاخِ طوبےٰ پر تھے جب نغمہ سرا
لوٹتے تھے ہم بہاریں گلشنِ فردوس کی — تھی عجب دلکش ہمارے سبزہ زاروں کی فضا
کھل رہے تھے چار سُو پھولوں کے کنج خوشگوار — تھیں رواں شیر و عسل کی اُن میں نہریں جابجا
اپنے پھولوں پر تو اتراتی ہے کیا اے عندلیب! — تو نے دیکھی ہی نہیں ہے شاہدِ گل کی ادا
کرکے ہم کو تو اسیرِ حلقۂ دامِ فریب — کھینچ کر کس وادیٔ پُرخار میں لائی قضا
ہم نہ پھنستے کس طرح صیّاد تیرے جال میں — آب و دانہ تھا مقدر میں ترے گھر کا لکھا
ہم قفس میں کب تلک یہ بال و پر تڑپا کریں — ٹوٹ بھی جا اے طلسمِ قیدِ ہستی ٹوٹ جا
تیرے مرغِ دست پرور ہم ہیں صیّادِ ازل! — خواہ ہم کو ذبح کر تو، خواہ ہم کو کر رہا

من نہ آں مرغم کہ نالم از جفائے تیغ تو
ذبح کن صیّاد قربانِ ادائے تیغ تو

سرور جہان آبادی

# ایک پرندے کی فریاد[۱]

آتا ہے یاد مجھ کو گزرا ہوا زمانہ — وہ جھاڑیاں چمن کی وہ میرا آشیانہ
وہ ساتھ سب کے اُڑنا وہ سیر آسماں کی — وہ باغ کی بہاریں وہ سب کا مل کے گانا
پتوں کی ٹہنیوں پر وہ جھومنا خوشی سے — ٹھنڈی ہوا کے پیچھے وہ تالیاں بجانا
آزادیاں کہاں وہ اب اپنے گھونسلے کی — اپنی خوشی سے جانا اپنی خوشی سے آنا
لگتی ہے چوٹ دل پر آتا ہے یاد جس دم — شبنم کا صبح آکر پھولوں کا منہ دھلانا
وہ پیاری پیاری صورت وہ کامنی سی مورت — آباد جس کے دم سے تھا میرا آشیانہ
تڑپا رہی ہے مجھ کو رہ رہ کے یاد اسکی — تقدیر میں لکھا تھا پنجرے کا آب و دانا

اس قید کا الٰہی دُکھڑا کسے سناؤں
ڈر ہے یہیں قفس میں میں غم سے مر نہ جاؤں

کیا بدنصیب ہوں میں گھر کو ترس رہا ہوں — ساتھی تو ہیں وطن میں میں قید میں پڑا ہوں
آئی بہار کلیاں پھولوں کی ہنس رہی ہیں — میں اس اندھیرے گھر میں قسمت کو رو رہا ہوں
باغوں میں بسنے والے خوشیاں منا رہے ہیں — میں دل جلا اکیلا دکھ میں کراہتا ہوں

آتی نہیں صدائیں اُن کی میرے قفس میں
ہوتی مری رہائی اے کاش میرے بس میں

ارماں ہے یہ جی میں اُڑ کر چمن کو جاؤں — ٹہنی پہ گُل کی بیٹھوں آزاد ہو کے گاؤں
بیری کی شاخ پر ہو ویسا ہی پھر بسیرا — اس اُجڑے گھونسلے کو پھر جا کے میں بساؤں
چگتا پھروں چمن میں دانے ذرا ذرا سے — ساتھی جو ہیں پرانے ان سے ملوں ملاؤں

پھر دن پھریں ہمارے پھر سیر ہو وطن کی

۱ بہ اجازت ٹکسٹ بک کمیٹی پنجاب۔

اُڑتے پھریں خوشی سے کھائیں ہوا چمن کی

جب سے چمن چھٹا ہے یہ حال ہو گیا ہے        دل غم کو کھا رہا ہے غم دل کو کھا رہا ہے
گانا اسے سمجھ کر خوش ہوں نہ سننے والے        دُکھے ہوئے دلوں کی فریاد یہ صدا ہے
آزاد جس نے رہ کر دن اپنے ہوں گذارے        اُس کو بھلا خبر کیا یہ قید کیا بلا ہے

آزاد مجھ کو کر دے او قید کرنے والے
میں بے زباں ہوں قیدی تو چھوڑ کر دعا لے

اقبال

# بادکش کی تقریر

از منشی رام سہائے صاحب تمنا لکھنوی ڈپٹی انسپکٹر مدارس اناؤ

جو ہیں ارباب غرض انکا نہیں پنہاں ہے حال
اپنے مطلب کے لئے لیتے ہیں تدبیریں نکال

یہ غرض وہ ہے کہ جسکو الغرض ہے اپنی سکر
سب کے آگے ہر یہ پھیلاتے ہوئے دست سوال

جتنی ایجادیں ہوئی ہیں ہے ضرورت انکی ماں
جس سے ہو پوری غرض طالب ہی چلتے ہیں چال

فصل گرمی کی جو سر گرمی سے آئی خلق میں
ہو گیا بیچین ہر پیر و جوان و خورد سال

بارش آتش ہوئی وہ چشمۂ خورشید سے
دھوپ میں باہر نکلنا ہو گیا امر محال

الاماں گرمی کی شدت اُف رے ی حدت فصل کی
ہر مسام مو سے نکلا ہے پسینے کا وبال

تنگ ہے حبس ہوا سے روح کا بھی قافیہ
ہر مکاں میں ہر مکیں ہے بیقرار و پُر ملال

دیکھ کر یہ حال نازک لوگ گھبرائے بہت
دُور ہو کس طرح گرمی کی یہ باہم قیل وقال

پہلے کوشش کی کہ ہو بادِ صبا اُن کی کنیز
لیکن اسکے آگے انکی گل سکی ہرگز نہ دال

جب ہوا آئی نہ قبضے میں تو سوچا اور ڈھنگ
آیا دل میں بادکش تیار کرنے کا خیال

توڑ کر اک تاڑ کو توڑیں کچھ اس کی پتیاں
اُن کو یکجا کر کے جمعیت کا دکھلایا جمال

دستکاری بھی دکھائی - کام بھی اپنا کیا
ہاتھ میں لیکر گھمایا مجھ کو دنیا کی مثال

جب میں گھوما خود ہوا ٹکرا کے پیدا ہو گئی
ہو گئی غائب اُمس دل ہو گئے سب کے نہال

جب تلک میں دوسری صورت میں تھا بالائے شاخ
کوئی بھی میری طرف مطلق نہ کرتا تھا خیال

جب سے پنکھا بن گیا بکنے لگا بازار میں
مجھ کو ہاتھوں ہاتھ اب لینے لگے نازک خیال

اب جسے گرمی لگی اُسکو ہوئی میری تلاش
میری فرقت عاشق و معشوق کو بھی ہے وبال

بزم سلطاں میں بھی میں پہنچا بفضل کبریا
دیکھو برگِ خشک نے دکھلایا کیا رنگ جلال

دیکھئے تبدیل صورت بھی عجب اک چیز ہے
بدر پیدا ہوا اسی سے ور اسی سے ہو ہلال

سچ جو پوچھو قدر کے قابل ہے یہ قولِ خرد     ہر کمالے را زوال و ہر زوالے را کمال
خشک پتّوں سے نہ گر پنکھا بناتے مجھکو لوگ     آج کیونکر اس قدر حاصل مجھے ہوتا کمال
اپنی بیقدری سے افسردہ نہ ہو انسان کبھی     وقت جب آتا ہے اچھّا دُور ہوتا ہے ملال
جو کرے کوشش کسی کی بہتری کے واسطے     اُس پہ رہتا ہے ہمیشہ فضلِ ربّ ذوالجلال
بادکش کے قبضے میں جس طرح رہتی ہے ہوا     اہلِ محنت کے بھی قبضے میں ہے، جاہ و ملک و مال

اے تمنّا ہے بیانِ بادکش بند نفیس
ہوگیا شاداب وقتہ اس کی ہوا سے باغ قال

تمنّا لکھنوی

# بلبلِ شیدا

یہ نظم جو ذیل میں درج کی جاتی ہے۔ منشی احمد حسین خانصاحب بی۔ اے کی طبع رسا کا نتیجہ ہے۔ خاں صاحب موصوف لاہور کی عدالت ششن میں عہدۂ مترجم کی خدمات انجام دینے کے علاوہ تصنیف و تالیف میں ایک مشق خاص رکھتے ہیں۔ ناول اُنہوں نے لکھے ہیں۔ ناٹک اُنہوں نے تیار کئے ہیں نظمیں ہر قسم کی ان کے کلام میں موجود ہیں۔ ان کی کوششوں سے ایک مشاعرہ اتحاد لاہور میں کچھ عرصے سے قائم ہے جس میں ہندو مسلمان برابر شریک ہوکر طبع آزمائیاں کرتے ہیں خانصاحب اس مشاعرے کے سکرٹری ہیں۔ چنانچہ حال میں جو ایک بڑی رونق کا مشاعرہ ۲۵۔ مئی ۱۹۰۸ء کو ہوا۔ اُس میں انہوں نے "بلبل شیدا" کے ساتھ اس طرح اظہار ہمدردی کیا۔

اے عندلیب باغ میں گلچیں ہزار ہو  پونچھ آنسوؤں کو تیری بلا بے قرار ہو
آ۔ صبر تیری گم دلِ نازک میں ہار ہو  اور موسمِ بہار بھی تجھ پر نثار ہو
ہاں فصل گل میں گل سے جو تجھ کو جُدا کرے
"وہ بھی مراد اپنی نہ پائے خدا کرے"

آ عندلیب نغمۂ مرچنگ قتال ہو  آ خال بن کے زیور رخسار حال ہو
آ رنگ بن کے رونق چشم غزال ہو  آ میرے دل میں طائر باغ خیال ہو
عنوان ہیں خراب ترے اضطراب کے
آ دوں میں تیرے چہرے پہ چھینٹے گلاب کے

میں تیرے اضطراب سے سیماب بن گیا  نالوں سے تیرے ماہئے بے آب بن گیا
ہر اشک خشک قطرۂ نیر آب بن گیا  کانٹوں کا فرش بستر کمخواب بن گیا

تو عندلیب روح کسی مبتلا کی ہے
"آواز ہائے یہ کسی درد آشنا کی ہے"

آ میرے پاس دیکھ مری جاں نثاریاں    دیکھی ہوئی ہیں پھولوں کی غفلت شعاریاں
مشہور ہیں جہاں میں مری غمگساریاں    آ عندلیب مل کے کریں آہ و زاریاں"
آ دونوں مل کے سر سے اٹھائیں الم کی سل
"تو ہائے گل پکار میں چلاؤں ہائے دل"

لیکن فغاں سے ہم دلِ مقصد نہ پائیں گے    کیا فائدہ جو فتنۂ محشر جگائیں گے
پھولوں کو حال زار پہ اپنے ہنسائینگے    پروانے بزم شمع میں ہم کو اڑائیں گے
ہو ضبط سے اثر پہ جہاں کو خبر نہ ہو
یوں مانگیئے دعا کہ زباں کو خبر نہ ہو

کیوں غم کی تیز آگ میں ہر دم جلا کریں    کیوں ہم قتیل خنجر حسرت رہا کریں
اے عندلیب کس لیے شور و بکا کریں    آ دونوں مل کے شام و سحر یہ دعا کریں
"دل دے تو اس مزاج کا پروردگار دے"
"جو رنج کی گھڑی بھی خوشی سے گذار دے"

آ چل وہاں چلیں کہ جہاں پاسباں نہ ہو    لیلیٰ ہو اور قیس ہو پر ساربان نہ ہو
ہاں ہوں تم تیرے پھول ہوں پر باغباں نہ ہو    واں میں ہوں وہ ہوں اور کوئی درمیاں نہ ہو
ہر روز غیر دل کو ہمارے ہیں توڑتے
کیا ہو گیا ہمیں کہ نہیں ان کو چھوڑتے

اک اپنے غم سے پڑ گئیں چہرے پہ چھائیاں    اک تیرے غم میں اڑتی ہیں رخ پر ہوائیاں
کس منہ سے میں بیان کروں بیوفائیاں    ان سب کی کج ادائیاں بے اعتنائیاں
جب لاتے ہیں چنگیر میں پھولوں کو ڈال کے
لے جاتے ہیں ہمارا کلیجہ نکال کے

کس دل سے یہ سنبھالتے ہاتھوں میں تیر ہیں    کس دل سے ہم کو کرتے قفس میں اسیر ہیں

ہاں سچ ہے ہم بیچارے نہایت حقیر ہیں    پر اپنے گھر میں خوش ہیں اگر ہم فقیر ہیں
ہم بیکسوں کو کس لیئے ناحق ہیں چھیڑتے
حیرت ہے مجھ کو کیوں نہیں اپنی نبیڑتے

صیاد بن کے دم بلا میں اُچھالنا    اور بیکسی میں محفلِ گل سے نکالنا
ہاں قینچ کر کے پر ہمیں پنجروں میں ڈالنا    کیا اس کو ہی جہان میں کہتے ہیں پالنا
اے ظالمو بنا تے ہو ناحق بہانہ کیا
تم کو کہے گی خلقِ خدا غائبانہ کیا

اے گل نہ تو مہک کہ مہکنا گناہ ہے    اے غنچے مت چٹک کہ چٹکنا گناہ ہے
ہاں سبزۂ چمن یہ مہکنا گناہ ہے    اے عندلیب آج چہکنا گناہ ہے
صادق ہمارے واسطے اب یہ مثل ہوئی
"اے روشنیِ طبع تو بر من بلا شدی"

اللہ کی شان میرا گریبان پھاڑ کے    اور مثلِ خاک دامنِ عزت سے جھاڑ کے
روتے پہ میرے ہنستے ہیں مجھ کو بگاڑ کے    خوش ہوتے ہیں یہ پھولوں کا تختہ اُجاڑ کے
کیا دل میں اپنے سمجھے ہیں یہ انکو خبر ہے
تجھ سے تو بغض پر مجھ سے بھی کچھ انکو بیر ہے

جب میں مروں تو دل سے مجھ کو بھلائیو    ہاں گاہے گاہے قبر پہ احمد کی آئیو
اس بیوفا جہان کے پیچھے نہ جائیو    اور اپنا قصہ بلبل شیدا سنائیو
میں گرچہ تیرے باغ کے پھولوں میں خار تھا
پر زندگی میں تیرے لئے بیقرار تھا

احمد حسین

# شاہ اور ہم

(یعنی)

## سرودِ قناعت

اگر شاہ مُلکِ ارم کا مکیں ہے　　بھرے گھر میں رنجش سے خالی نہیں ہے
ہماری طرح وہ بھی اندوہگیں ہے　　اُسے فکرِ دُنیا۔ ہمیں فکرِ دیں ہے

وہ اپنے الم میں ہم اپنے الم میں
رہا فرق کیا شاہ میں اور ہم میں

بظاہر سرِ شاہ پر تاجِ زر ہے　　مگر باطناً روز و شب خوف سر ہے
وہاں قلبِ مجروح۔ زخمی جگر ہے　　یہاں تیغ کا ڈر نہ فکرِ سپر ہے

ہم آرام میں شاہ رنج و سقم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

وہاں خوانِ نعمت مگر اشتہا کم　　یہاں اشتہا پر سوالِ غذا کم
نہیں ہم کو اصلاً خیالِ سوا کم　　قناعت ہمارا خزانہ۔ ہے کیا کم؟

ہم آسودہ دل۔ شاہ حرصِ نِعم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

وہاں چاپلوسی تملّق۔ خوشامد　　خوشامد بر آمد سے ہنسنا سر آمد
دو رنگی دل و دستاں کی شد آمد　　وفا کی جدا آمد۔ جفا کی جدا آمد

نہ خوش مدح میں ہم۔ نہ مغموم ذم میں

یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

اگر شاہ کے ہاتھ میں جامِ جم ہے — یہاں ادک اپنا جو ہے کس سے کم ہے
اگر شاہ مل جائے ناز و نعم ہے — دل اپنا غنی ہے غنیمت یہ دم ہے
جو ہم میں ہے وہ شاہِ والا حشم میں
رہا فرق کیا شاہ میں اور ہم میں

وہ بدخواب ہیں۔ لوم شب کھو رہے ہیں — مگر پاؤں پھیلائے ہم سو رہے ہیں
وہاں دیدۂ شاہ خوں رو رہے ہیں — یہاں اپنے آنسو گہر ہو رہے ہیں
ہم آزاد غم سے وہ پابند غم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

کوئی شاہ یا دل بُلا دے تو جانیں — کوئی برق و باراں گرا دے تو جانیں
کوئی حرفِ قسمت پڑھا دے تو جانیں — مقدر کا لکھا مٹا دے تو جانیں
نہ ہم میں یہ قدرت نہ اس ذی حشم میں
رہا فرق کیا شاہ میں اور ہم میں

وہاں جو فروش اور گندم نما ہیں — جو اعیانِ دولت ہیں زر آشنا ہیں
یہاں جتنے دمساز ہیں بے ریا ہیں — نہ اہلِ غرض ہیں نہ اہلِ دغا ہیں
ہم اہلِ کرم ہیں وہ اہلِ ستم ہیں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

وہاں غلبۂ حرصِ کشور کشائی — یہاں مُلکِ تسلیم کی بادشاہی
وہاں فرشِ سندس بساطِ عنائی — یہاں بوریا مسندِ بے ریائی
ہم آزاد وہ فکرِ دام و درم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

وہاں جاہ داں رشکِ جاہ و نعم ہے — حضوری میں ہے مرغ غیبت میں دم ہے
یہاں ایک ساں حالتِ بیش و کم ہے — نہ آنے کی شادی نہ جانے کا غم ہے

کھلے بند ہم شاہ قید خم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

وفور دل میں مسرت نہیں ہے — وہ مسرور ہے جو قناعت گزیں ہے
جسے فرش سنجاب سطح زمیں ہے — اسی کا دل پاک عرش بریں ہے

ہم اور شاہ یکساں ہوئے جب شیم میں
رہا فرق کب شاہ میں اور ہم میں؟

یہاں نیتِ نیک تاج ہما ہے — یہاں عرشِ دل سدرۃ المنتہا ہے
یہاں قلب فارغ مسرت فزا ہے — جگر دولتِ عافیت سے بھرا ہے

ہم آلام دا خلق سمجھتے ہیں سم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

ہمیں گنج عرفان وادراک بس ہے — کہ اللہ بس اور باقی ہوس ہے
ہوا و ہوس سے حذر ہر نفس ہے — نہ ذوقِ جہاں ہے نہ شوقِ قفس ہے

ہمارے قدم ہیں تلاشِ قدم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

ثمر ہم شجر میں۔ صدف میں گہر ہیں — گھن میں اگر ہیں تو مثلِ قمر ہیں
اگر آہ و نالے میں ہیں تو اثر ہیں — نہاں نیشکر میں مثالِ شکر ہیں

کسی حال میں ہم نہیں پیچ و خم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

وہی نزع ہے اور وہی جاں کنی ہے — ولادت وہی ہے وہی مُردنی ہے
جو ہم پر وہی جان پر بنی ہے — فقط شاہ میں کبر ما و منی ہے

ہم آہ و فغاں میں وہ طبل و علم میں
یہی فرق ہے شاہ میں اور ہم میں

مگر کوئی مغلوب ہو یا کہ غالب — سیہ بخت یا کامیاب مطالب

جُدا ہو گیا روح سے جبکہ قالب          برابر ہوئے دونوں مطلوب طالب
بالآخر گئے دونوں یکساں عدم میں
رہا فرق کیا شاہ میں اور ہم میں

منشی وِنائک پرشاد طالب بنارسی



# مبتلائے غم

منشی اصغر علی صاحب لکھنوی نے کچھ عرصہ ہوا مندرجہ ذیل قطعہ جناب حافظ جلیل صاحب جانشین امیر مینائی مرحوم کے کلام کا نمونہ ہمیں بغرض اشاعت عنایت کیا تھا۔ جسے ہم آج بشکوری چھاپتے ہیں۔ اس قطعہ میں ایک مبتلائے غم کی تصویر ہے۔

یہ صبح صبح کدھر کا نسیم ارادہ ہے — بتا تو کونسا باغ آج تو نے تاکا ہے
بہار شام اودھ کی ہے سیر مد نظر — سمجھ گیا میں تری چال سے یہ پیدا ہے
اگر یہ سچ ہے تو سُن مجھ سے دیکھ میری طرف — وہ راستہ ہے جو پورب کی سمت جاتا ہے
اگر بھٹک نہ گئی راہ تو ملے گا تجھے — اودھ میں ایک چمن دل سا جو شگفتہ ہے
چمن نہیں ہے وہ اک حور زاد کی ہے گلی — گلی نہیں ہے وہ باغ ارم کا تختہ ہے
وہاں پہنچ کے ادب سے ذرا ٹھہر جانا — پکارنا پھر اسے بڑھ کے تیرا کوچا ہے
کہ او فراق نصیبوں کے بھولنے والے — تجھے خبر نہیں دنیا میں ہو رہا کیا ہے
تجھے خبر نہیں کیا منتظر کی حالت ہے — تجھے خبر نہیں مر مر کے کون جیتا ہے
وہ رام پور جو ہے دور دور تک مشہور — میں کیا کہوں کہ وہاں میں نے کس کو دیکھا ہے
شکستہ حال سا ہے اک جوانِ عاشق تن — غریب ہے فلکِ پیر کا ستایا ہے
جگر پہ کھائے ہوئے ہے کسی کے عشق کی چوٹ — جو حال دل کا ہے آنکھوں سے وہ ٹپکتا ہے
نہ جانے کس نے کیا ہے اُسے شہید ادا — نہ جانے کونسا قاتل ہے جس پہ مرتا ہے
خیال یار میں ڈوبا ہوا ہے آٹھ پہر — نہ اپنا ہوش نہ اُس کو کسی کی پروا ہے
کبھی تو گرم ہیں نالے کبھی ہیں سرد آہیں — کبھی سکوت ہے ایسا کہ شک سا ہوتا ہے

